# نوادرات محدث اعظم پاکستان

جلد اول

محمد جلال الدین قادری

زیر سعادت

محمد لطیف شاہ نازی کھاریاں ضلع گجرات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نوادرات

# محدث اعظم پاکستان

جلد اول

محمد جلال الدین قادری

دارِ سعادت
محلہ لطیف شاہ غازی کھاریاں ضلع گجرات

نام کتاب: نوادرات محدث اعظم پاکستان (جلد اول)
حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد قدس سرہ العزیز
مؤلف: مولانا محمد جلال الدین قادری
زیر سرپرستی: پیر طریقت قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی
زیر نگرانی: مفتی محمد علیم الدین نقشبندی مجددی
کمپوزنگ و پروف ریڈنگ: مفتی محمد محمود احمد
خصوصی معاونت: مولانا قاری محمد حبیب احمد و مولانا غازی محمد مسعود احمد
ناشر: مولانا قاضی حافظ محمد سعید احمد نقشبندی
محلّہ بابا لطیف شاہ غازی، کھاریاں، ضلع گجرات
ہدیہ: -/[illegible] روپے

ملنے کے پتے

ضیاء القرآن پبلی کیشنز

داتا دربار روڈ، لاہور۔ 7221953

9۔ الکریم مارکیٹ، اردو بازار، لاہور۔ 7225085-7247350

فیکس:۔ 042-7238010

14۔ انفال سنٹر، اردو بازار، کراچی

فون:۔ 021-2210212-2212011-2630411

e-mail:- zquran@brain.net.pk

Website:- www.ziaulquran.com



بسم اللہ الرحمن الرحیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَدْرِ التَّمَامِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الظَّلَامِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مِفْتَاحِ دَارِالسَّلَامِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى شَفِيْعِ جَمِيْعِ الْاَنَامِ

يَااِمَامَ الرُّسُلِ وَيَاسَنَدِىْ

اَنْت بَابُ اللّٰهِ وَمُعْتَمَدِىْ

فَبِدُنْيَاىَ وَبِاٰخِرَتِىْ

يَارَسُوْلَ اللّٰهِ خُذْ بِيَدِىْ

☆ ☆ ☆ ☆ ☆



# فہرست


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | تقریظ از استاذ العلماء شیخ الحدیث مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری لاہور | 10 |
| 2 | عرض مؤلف | 11 |
| 3 | عرض ثانی | 14 |
| 4 | حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا خاندان اور بچپن کے حالات | 15 |
| 5 | حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کے کردار کی چند جھلکیاں | 25 |
| 6 | احکام شریعت کی پاسداری | 26 |
| 7 | تلامذہ پر کرم نوازی | 33 |
| 8 | شہرت سے نفرت | 40 |
| 9 | کتب دینیہ کا ادب واحترام | 45 |
| 10 | اولیاء اللہ کا ادب واحترام | 48 |
| 11 | حاضر جوابی | 55 |
| 12 | انداز تبلیغ وتربیت | 61 |
| 13 | شیخ الحدیث......مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد | 72 |
| 14 | فوائد حدیثیہ، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز سے چند مثالیں | 77 |
| 15 | صحیح بخاری جلد اول | 124 |
| 16 | العلوم الغیبیۃ وغیرھا | 124 |
| 17 | فیہ الاختیار والفضائل | 143 |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 18 | حاضر وناظر | 158 |
| 19 | کرامات ومعجزات | 163 |
| 20 | اصول حدیث، اسماء الرجال، تقلید شخصی وغیرہ | 170 |
| 21 | فضائل صحابہ واہل بیت | 180 |
| 22 | صحیح بخاری جلد دوم | 195 |
| 23 | صحیح مسلم جلد اول | 253 |
| 24 | صحیح مسلم جلد دوم | 265 |
| 25 | نسائی شریف جلد اول | 291 |
| 26 | نسائی جلد ثانی | 312 |
| 27 | سند اجازت جمیع سلاسل وخلافت امام احمد رضا بریلوی،<br>بنام حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا قادری بریلوی،<br>محررہ ۱۸، ذی الحجہ ۱۳۳۳ھ مطابق ۲۸، اکتوبر ۱۹۱۵ء | 314 |
| 28 | سند اجازت جمیع سلاسل وجمیع علوم دینیہ وخلافت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا قادری نوری بریلوی،<br>بنام حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>محررہ ۲۰ ربیع الآخر ۱۳۵۹ھ | 318 |
| 29 | سند اجازت جمیع سلاسل وجمیع علوم دینیہ وخلافت مفتی اعظم مولانا محمد مصطفی رضا خان قادری بریلوی،<br>بنام حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>محررہ ۲ ربیع الاول ۱۳۸۰ھ | 319 |
| 30 | سند اجازت صحاح ستہ ومرویات شیخ العلماء محمد الحافظ التیجانی،<br>بنام حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز، محررہ ۱۹ محرم الحرام ۱۳۶۵ھ | 320 |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 31 | سند اجازت جمیع احادیث ومرویات شیخ المحدثین عمر حمدان المحرسی (مجاز امام احمد رضا بریلوی)،<br>بنام حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>محررہ ۳ صفر المظفر ۱۳۶۵ھ مطابق ۷ جنوری ۱۹۴۶ء | 321 |
| 32 | سند اجازت طریقہ وحاضری مزار حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولوی محمد ریاض قادری، خانیوال<br>محررہ ۱۴ رمضان المبارک ۱۳۷۸ھ | |
| 33 | سند اجازت احادیث وجمیع مرویات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا محمد سعید، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۱۰ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 322 |
| 34 | سند اجازت احادیث وجمیع مرویات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا عبدالقادر، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۱۰ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 323 |
| 35 | سند اجازت احادیث وتذکرہ خصوصی امتیاز حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا محمد سعید، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۷ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 324 |
| 36 | سند اجازت وامتیاز خصوصی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا عبدالقادر، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۷ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 325 |
| 37 | سند اجازت احادیث وجمیع مرویات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ<br>بنام مولانا سید محمد جلال الدین، بھکھی، ضلع گجرات، محررہ ۱۴ شعبان المعظم ۱۳۶۶ھ | 326 |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 38 | سند اجازت احادیث وامتیاز خصوصی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>بنام مولانا سید محمد جلال الدین، بھکھی، ضلع گجرات<br>محررہ ۱۷ رجب المرجب ۱۳۶۶ھ | 327 |
| 39 | سند اجازت احادیث ومرویات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام محمد جلال الدین قادری، چوہدو، ضلع گجرات (مولف اوراق ھذا)<br>محررہ ۱۳ شعبان المعظم ۱۳۸۰ھ | 328 |
| 40 | سند اجازت قرات دلائل الخیرات ۰ الاوراد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولوی محمد ریاض قادری، خانیوال<br>محررہ ۶ شوال المکرّم ۱۳۷۸ھ | 329 |
| 41 | سند اجازت قرات دلائل الخیرات والاوراد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا عبدالرشید<br>محررہ ۵ رمضان المبارک ۱۳۷۷ھ | 329 |
| 42 | سند اجازت قرات دلائل الخیرات شیخ الدلائل احمد بن محمد رضوان المدنی،<br>بنام حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>محررہ ۲۲ ذی الحجہ | 329 |
| 43 | سند اجازت مرویات وسلاسل طریقت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا ابوالمعالی معین الدین شافعی<br>محررہ ۵ صفر المظفر ۱۳۷۶ھ | 330 |
| 44 | سند اجازت اوراد برائے حصول برکت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز<br>محررہ ۱۵ رمضان المبارک ۱۳۶۹ھ | 331 |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 45 | سند اجازت قرات دلائل الخیرات والاوراد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا محمد عبدالغفار ظفر<br>محررہ ۶ شعبان المعظم ۱۳۷۹ھ | 332 |
| 46 | سند طریقہ بیعت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام مولانا ابوداؤد محمد صادق، گوجرانوالہ<br>محررہ (غالباً) محرم الحرام ۱۳۷۴ھ | 333 |
| 47 | سند اجازت نقوش حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز،<br>بنام صوفی اللہ رکھا، سراجی، دیال گڑھی | 334 |
| 48 | سند اجازت سلسلہ قادریہ برکاتیہ رضویہ حضرت مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا قادری بریلوی،<br>بنام مولانا محمد سعید، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۲۲ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 335 |
| 49 | سند اجازت سلسلہ قادریہ برکاتیہ رضویہ حضرت مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا قادری بریلوی،<br>بنام مولانا عبدالقادر، مانگٹ، ضلع گجرات<br>محررہ ۲۲ جمادی الاخری ۱۳۶۱ھ | 336 |

# ﴿تقریظ﴾

از استاذ العلماء مولانا **محمد عبدالحکیم شرف** قادری

شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ' لاہور

محقق اساتذہ اور مدرسین کا عام طور پر یہ معمول رہا ہے کہ جو کتابیں ان کے زیر درس ہوتی تھیں ان پر جہاں ضرورت محسوس کرتے وضاحتی نوٹ لکھ دیتے تھے' امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ چونکہ عبقری شخصیت تھے اس لئے انہوں نے مختلف کتابوں پر لکھے ہوئے نوٹس الگ کاپیوں پر نقل کرالئے تھے' اس کا عظیم فائدہ یہ ہوا کہ وہ نوٹس ہم تک بھی پہنچ گئے ورنہ پوری کی پوری کتابیں کسی طرح ہم تک نہ پہنچ سکتی تھیں۔

محدث اعظم پاکستان مولانا علامہ ابوالفضل محمد سردار احمد چشتی قادری رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے دور کے عظیم محدث تھے' انہوں نے اپنی زندگی کا بڑا حصہ حدیث شریف کے پڑھنے پڑھانے میں صرف کیا' احادیث مبارکہ سے اہل سنت کے عقائد و مسائل کے استنباط کا انہیں حیرت انگیز ملکہ تھا' راقم کا خیال تھا کہ انہوں نے اپنی کتابوں پر ضرور خصوصی نوٹس لکھے ہوں گے' لیکن خواہش کے باوجود ان کتابوں تک رسائی نہ ہو سکی۔

اللہ تعالیٰ کے ہاں ہر چیز کا وقت مقرر ہے' چند روز پہلے حضرت علامہ مولانا محمد جلال الدین قادری مدظلہ العالی (کھاریاں) کے صاحبزادے عزیزم محمد مسعود احمد صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ متعلم جامعہ نظامیہ رضویہ' لاہور نے مجھے فوٹو سٹیٹ کے چند صفحات دیئے اور بتایا کہ یہ ''نوادرات محدث اعظم پاکستان'' کا ایک حصہ ہے' مجھے اتنی خوشی ہوئی جتنی متاع گم گشتہ کے مل جانے سے ہوتی ہے۔

مولانا محمد جلال الدین قادری مدظلہ العالی طویل عرصہ سے علیل چلے آرہے ہیں' لیکن ان کی ہمت مردانہ انہیں مسلسل مصروف عمل رکھتی ہے' ان دنوں وہ احکام سے متعلق آیات قرآنیہ کی تفسیر بھی لکھ رہے ہیں' اور ساتھ ہی وقت نکال کر ''نوادرات محدث اعظم پاکستان'' کی شرح اور ان کا پس منظر بھی لکھ رہے ہیں' اللہ تعالیٰ ان مساعی جمیلہ کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور عوام وخواص کے لئے فائدہ مند بنائے' اور حضرت مولانا کو صحت و تندرستی کے ساتھ ''تفسیر احکام القرآن'' مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے' آمین۔

محمد عبدالحکیم شرف قادری ۱۷ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۳ھ



# ﴿عرض مؤلف﴾

﴿بسم اللہ الرحمن الرحیم﴾

**نحمده ونصلی علی رسوله الکریم الامین وعلی اله وصحبه واتباعه اجمعین الی یوم الدین**

شوال' ذی قعدہ ۱۳۹۴ھ/ نومبر ۱۹۷۴ء میں جامعہ رضویہ مظہر اسلام اہل سنت و جماعت لائل پور (اب فیصل آباد) میں علمائے کرام نے بڑی شدت سے محسوس کیا کہ نبراس المحدثین شیخ الحدیث حضرت علامہ الحاج ابوالفضل محمد سردار احمد قدس سرہ العزیز بانی و مہتمم جامعہ مذکورہ کے سوانح حیات جدید انداز میں جمع کئے جائیں' چنانچہ علمائے کرام کی ایک کمیٹی تشکیل دی گئی جس کے ذمہ متفرق مواد جمع کرنا اور اسے جدید انداز میں ترتیب دے کر ایک مکمل سوانح حیات کی شکل میں پیش کرنا تھا' حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سیرت اور سوانح کے بارے میں اس سے پہلے بھی چند کوششیں ہوئیں اور چند کتابچے بھی شائع ہوئے مگر مکمل سوانح حیات کی تدوین کی ضرورت باقی رہی۔

سن مذکور میں پاکستان کے قومی روزناموں نوائے وقت' جنگ' مشرق وغیرہ اور دیگر رسائل و جرائد میں یہ اعلان شائع کرایا گیا کہ جس کے پاس حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سیرت' احوال و آثار اور کرامات وغیرہ کے بارے میں جو معلومات ہوں یا تاریخی و سوانحی مواد ہو وہ جامعہ رضویہ میں پیش کر دے' مضامین اور ذاتی یادداشتوں پر مشتمل تحریریں جمع ہونی شروع ہوئیں' مگر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی اعلیٰ علمی و روحانی شخصیت کے پیش نظر جس بھرپور تعاون کی ضرورت تھی وہ میسر نہ آسکا' جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ تحریریں' یادداشتیں اور مضامین جامعہ رضویہ میں پڑی رہیں' ان سے سوانحی تذکرہ مرتب کرنا ممکن نہ ہو سکا۔

علاوہ ازیں چند علمائے کرام نے ذاتی طور پر ہمت کی اور حضرت موصوف کے سوانح حیات کو جمع کرنے کا عزم کیا مگر ان کی ہمتوں نے ان عزائم کا ساتھ نہ دیا' نتیجۃً ان کی یادداشتیں اور ان کے پاس جو بھی سوانحی مواد تھا وہ ابھی تک اسی حالت میں پڑا ہے' حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سوانح اور تذکرہ سے دلچسپی رکھنے والے احباب ان یادداشتوں اور دستاویز سے فائدہ نہ اٹھا سکے۔

محرم الحرام ۱۴۰۴ھ/ اکتوبر ۱۹۸۳ء میں پیر طریقت الحاج پیر قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی خلف اکبر و خلیفہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے بھرپور تعاون' مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری کے اصرار پر ''محدث

اعظم پاکستان'' کی تدوین کا سلسلہ شروع ہوا' جو بحمدہ تعالی چند سالوں کی کوشش کے بعد دو ضخیم جلدوں کی شکل میں منظر عام پر آیا' اس تذکرہ کی تدوین میں بہت سے علمائے کرام اور احباب نے علمی تعاون فرمایا' تذکرہ کو جدید انداز میں مرتب کرنے اور متعلقہ سوانحی مواد کی فراہمی میں حکیم اہل سنت الحاج حکیم محمد موسی امرتسری چشتی ضیائی نے بے مثال تعاون فرمایا' مولا کریم ان سب حضرات اور احباب کو جزائے خیر دے۔

اسے اتفاقی حادثہ کہیے یا میری خوش بختی کہ ''محدث اعظم پاکستان'' کی تدوین و ترتیب کے دوران ۱۳۹۴ھ/۱۹۷۴ء جمع ہونے والے سوانحی مواد سے فقیر غفرلہ لقدیر استفادہ نہ کر سکا' کوشش کے باوجود وہ جمع شدہ مواد دستیاب نہ ہو سکا' اب تھوڑا عرصہ پہلے وہ مواد دستیاب ہوا' اس کے مطالعہ کے دوران بعض مفید معلومات حاصل ہوئیں' اور ادھر ''محدث اعظم پاکستان'' کی اشاعت کے دوران بہت سی قیمتی دستاویزات' کتاب کے حجم کے بڑھ جانے کے پیش نظر' شامل اشاعت نہ ہو سکیں' اب ان دو قسم کے تاریخی مواد نے زیر نظر اوراق کی طرف ہمت دلائی' بحمدہ تعالی چند ماہ کی کوشش کے بعد یہ مجموعہ آپ کے سامنے ہے' اس کی افادیت تو قاری کو مطالعہ کے بعد ہی ہو سکے گی۔

اس سلسلہ میں اتنی گذارش کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ زیر نظر مجموعہ میں بہت سی دستاویزات اصل قلمی صورت میں ہیں' ان کا عکس بنوا کر' پیش کی جا رہی ہیں' اصل دستاویزات کی تاریخی اور تحقیقی حیثیت اہل علم و نظر سے پوشیدہ نہیں' اس مجموعہ اوراق میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے قلمی مکتوبات' فتاوی' سندات اجازت' اوراد و اشغال اور دیگر دستاویزات ہیں' معاصرین کے نام مختلف مکتوبات اور معاصرین کے آپ کے نام مکتوبات کا عکس شامل کیا جا رہا ہے۔

اس مجموعہ کا اہم حصہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے ان فوائد حدیثیہ پر مشتمل ہے' جو آپ نے اپنے زیر مطالعہ کتب احادیث کے ابتدا میں زائد اوراق لگا کر لکھے ہیں' یہ فوائد علماء اور درجہ حدیث کے طلبہ کے لئے مفید ہوں گے' علاوہ ازیں کسی مسئلہ پر احادیث سے دلائل کے متلاشی حضرات کے لئے یہ ذخیرہ خاصا مفید ہوگا' ان شاء اللہ۔

اس مجموعہ میں چند دستاویزات توجہ کو اپنی طرف مبذول کرائیں گی' ان کا تعلق دشمنان دین و ملت نصاری اور ہنود سے نفرت و حقارت کی بنا پر ہے' تحریک پاکستان میں علماء اہل سنت کے کردار کا مطالعہ کرنے والے حضرات کے لئے یہ دستاویزات نہایت اہم ہیں۔

ان اوراق کے جمع کرنے اور ان کی تدوین میں بہت سے احباب اور حضرات نے تعاون فرمایا ہے' بالخصوص



پیر طریقت الحاج قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی زیب آستانہ عالیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے بے شمار قیمتی دستاویزات مہیا فرمائیں' ان سے استفادہ اور افادہ کی اجازت مرحمت فرمائی۔

محترمی محمد رفیق شاہد القادری منصرم دفتر جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد کی وساطت سے مختلف یادداشتوں پر مشتمل ایک فائل مہیا ہوئی۔

مولانا محمد یونس رضوی' مولانا حکیم گلزار احمد آسی' صوفی گلزار احمد اور آستانہ عالیہ سے وابستہ بہت سے احباب نے بھرپور تعاون فرمایا۔

حکیم اہل سنت الحاج حکیم محمد موسی امرتسری' لاہور کے پیہم اصرار اور تعاون نے ان اوراق کی تدوین اور ترتیب میں ہمت افزائی فرمائی۔

یہ تمام حضرات شکریہ کے مستحق ہیں' مولا کریم اپنے حبیب لبیب رؤف و رحیم نبی ﷺ کے صدقہ میں ان سب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

آخر میں دعا ہے کہ اے رب ذوالجلال والاکرام تو اپنے محبوبوں کے طفیل اس مجموعہ کو امت مرحومہ کے لئے مفید بنا اور فقیر غفرلہ القدیر مؤلف اوراق ہذا کی لغزشوں کو معاف فرما۔ آمین۔

فقیر محمد جلال الدین قادری عفی عنہ

کھاریاں

۱۲/ربیع النور ۱۴۱۵ھ

# عرض ثانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب الھدی علی ماھدی

والصلوۃ والسلام علی رسول الھدی وعلی الہ وصحبہ واصحاب الھدی

''تذکرہ محدث اعظم'' دوجلدوں میں پہلی بار ۱۴۰۹ھ/۱۹۸۹ء منظر عام پر آیا' کچھ وقفہ بعد ''نوادرات محدث اعظم'' کی ترتیب وتالیف سے ربیع النور ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء کو فراغت پائی' اور ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۶ء میں ''کرامات محدث اعظم'' ترتیب پا کر شائع ہوگئی' الحمد للہ علی ذلک۔

''نوادرات محدث اعظم'' کا یہ مجموعہ ایک ضخیم جلد پر مشتمل ہے' ارادہ یہی تھا کہ یہ مجموعہ جلد منظر عام پر آجاتا' مگر انسانی ارادے تائید ربانی کے بغیر پورے نہیں ہوتے' ہر کام کا وقت مقرر ہے' ''نوادرات محدث اعظم'' کی اشاعت کی ذمہ داری ایک ادارے نے از خود قبول کرلی' اس کا کچھ حصہ کتابت بھی ہوگیا تھا مگر اشاعت کا مرحلہ تاہنوز باقی رہا' بار بار یاد دہانی بھی کام نہ آئی' بالآخر اس ادارے نے اس کی اشاعت سے معذرت کرلی اور مسودہ اور کتابت شدہ صفحات واپس کردیئے' یہ فقیر غفرلہ اس ادارے کے اراکین کا شکر گزار ہے کہ اتنا عرصہ انہوں نے مسودہ کی حفاظت فرمائی اور مکمل حالت میں واپس فرمادیا۔

''نوادرات محدث اعظم'' کی جلد اشاعت کے لئے یہ طے ہوا کہ ضخیم جلد کو دو حصوں میں تقسیم کردیا جائے اور ایک حصہ ابھی آپ کی خدمت میں حاضر کردیا جائے اور دوسرا حصہ بھی مناسب وقت پر پیش کردیا جائے' اس منصوبہ کی اجازت فضل المشائخ حضرت پیر ابوالفیض قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی مدظلہ العالی سے لینا لازمی تھی' موصوف نے از راہ شفقت اس کی اجازت مرحمت فرمادی' جزاہ اللہ تعالی فی الدارین۔

چنانچہ ''نوادرات محدث اعظم'' حصہ اول آپ کے پیش نظر ہے' دوسرے حصہ کی جلد اشاعت کے لئے بارگاہ رب العزت جل وعلا سے دعا کی درخواست ہے۔

وماتوفیقی الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ سیدنا ومولانا محمد والہ واصحابہ وبارک وسلم

فقیر قادری عفی عنہ

۲۳ ذی قعدہ ۱۴۲۲ھ/ ۷ فروری ۲۰۰۲ء



# حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کا خاندان
# اور
# بچپن کے حالات

نبراس المحدثین مولانا ابوالفضل **محمد سردار احمد** قدس اللہ اسرارنا بسرہ النوری مشرقی پنجاب بھارت کے ضلع گورداسپور کے قصبہ دیال گڑھ میں پیدا ہوئے۔ والد ماجد چوہدری میراں بخش کاشتکاری کرتے تھے۔ جٹ سیہول کے یہ فرد فرید نہایت محنت سے کھیتی باڑی کا کام کرتے تھے۔ دیہاتی ماحول کی قباحتوں سے ہمیشہ اجتناب فرماتے۔ یہ خاندان، علاقہ بھر میں، اپنی شرافت، دیانت، محنت، سادگی پاکبازی اور مہمان نوازی جیسی صفاتِ حسنہ کی بدولت ممتاز تھا، غیبت تہمت اور بہتان تراشی نام کی کوئی برائی آپ کے خاندان میں نہ تھی۔ مقدمہ بازی اور باہمی عداوت کا دور دور تک نشان نہیں ملتا، خاندان کے اکثر افراد سلسلہ عالیہ چشتیہ میں حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ العزیز کے دامن سے وابستہ تھے۔ اولیائے کاملین بالخصوص حضور غوث اعظم جیلانی قدست اسرارھم کی محبت اور عقیدت نے خاندان بھر کو محبت، مودّت اور وقار کا مظہر بنا رکھا تھا۔ [1]

[1] حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے خاندانی حالات درج ذیل حضرات کے بیانات

(حاشیہ)

اور قلمی یادداشتوں سے ماخوذ ہیں۔

ا۔ قلمی یادداشت چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی (ڈبلیو، پی، ای۔ایس۔ I) سابق اسسٹنٹ ڈائریکٹر محکمہ تعلیم پنجاب، مقیم ناظم آباد فیصل آباد۔ محررہ ۲۶ دسمبر ۱۹۷۳ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

ب۔ قلمی یادداشت چوہدری نذیر احمد سراجی دیال گڑھی مقیم چک ۴۲ آر، بی باہمنی والا فیصل آباد۔ محررہ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

ج۔ قلمی یادداشت محترمہ حرمت بی بی زوجہ چوہدری نعمت علی دیال گڑھی مقیم چک ۵۶ آر بی فیصل آباد محررہ ۳ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

د۔ قلمی یادداشت چوہدری محمد حسین دیال گڑھی مقیم مغل پورہ لاہور مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

ہ۔ روایت چوہدری محمد اسمٰعیل برادر خورد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ مقیم فیصل آباد

و۔ روایت چوہدری بشیر احمد دیال گڑھی، مقیم فیصل آباد۔

ز۔ روایت صوفی اللہ رکھا سراجی دیال گڑھی، مقیم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد

یہ حضرات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کے ہم وطن اور ہم عمر ہیں۔

[2] روایت چوہدری محمد اسمٰعیل سراجی برادر خورد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز۔

[3] قلمی یادداشت چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی سابق اسسٹنٹ ڈائریکٹر محکمہ تعلیم پنجاب مقیم فیصل آباد۔ محررہ ۲۶ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

[4] قاضی الحاجات، مرتبہ پروفیسر بشیر احمد قادری لاہور (قلمی) ص ۲۶۱



حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے والد ماجد چوہدری میاں بخش چشتی علیہ الرحمہ قریباً بچاس بیگھہ مزروعہ اراضی کے مالک تھے۔ اِس میں سے نصف زمین چاہی تھی اور اتنی ہی بارانی تھی[1] یہ زمین نہایت زرخیز تھی۔ اِس میں عمدہ فصل اور اعلیٰ قسم کا کماد پیدا ہوتا تھا۔[2]

چوہدری میاں بخش علیہ الرحمہ کا وصال ۷ محرم الحرام ۱۳۳۷ھ/ ۱۴ اکتوبر ۱۹۱۸ء بروز پیر ہوا۔[3]

والد ماجد کے وصال کے بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کے برادر بزرگ چوہدری حیات محمد علیہ الرحمہ نے گھر کا انتظام سنبھالا اور بہترین خاندانی روایات کو زندہ رکھا۔ آپ ہمسایوں کے دکھ سکھ میں شریک ہوتے۔ بچوں پر شفقت فرماتے، یتیموں کی پرورش میں بڑا اہتمام فرماتے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے مدرسہ کے ساتھی آپ ہی کی بیٹھک میں آکر مدرسہ کا آموختہ یاد کرتے۔ چوہدری حیات محمد علیہ الرحمہ ان سب کے آرام و آسائش کا پورا خیال رکھتے۔ اپنے کھیت سے کماد لاکر ان کو دیتے تاکہ پڑھائی کے ساتھ ساتھ کام و دہن کی لذتوں سے بہرہ ور ہوسکیں۔

چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی مقیم ناظم آباد فیصل آباد اپنی قلمی یاد داشت میں لکھتے ہیں۔

"مولوی سردار احمد صاحب بچپن سے میرے دوست تھے ہمارے اور ان کے گھر کے دروازہ کا فاصلہ قریباً پچاس فٹ ہوگا وہ مجھ سے تعلیم میں ایک سال پیش تھے۔ جب وہ دسویں میں تھے تو میں نویں میں تھا۔ رات کو ان کی بیٹھک میں ہم اکٹھے پڑھا کرتے تھے ان کے برادر حقیقی چوہدری حیات محمد صاحب کا ان کی تعلیم و تربیت پر خاص الخاص دھیان رہتا تھا۔ ہر قسم کی ضروریات مہیا کرتے

[5] چوہدری میراں بخش علیہ الرحمہ کی اولاد کی تفصیل "محدثِ اعظم پاکستان" جلد اول مطبوعہ لاہور میں خاندانی حالات کے باب میں موجود ہے۔

مرتبہ محمد جلال الدین قادری



تھے۔ بیٹھک میں کماد کی کھوری کا اہتمام کر دیا کرتے تھے اور اس پر صف (چٹائی) مہیا کر دیتے اور چارپائیاں بھی۔[6]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی والدہ ماجدہ علیہا الرحمہ زہد و اتقا، عبادت و ریاضت اور عفت و عصمت کا پیکرِ نورانی تھیں اسی وجہ سے انہیں بارگاہِ خداوندی میں قربِ خاص حاصل تھا[7] مہمان نوازی، ہمسایہ سے حسنِ سلوک، ایثار اور یتیموں کی دستگیری کے اوصاف کی مالکہ تھیں۔ چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی مقیم ناظم آباد، فیصل آباد اپنے بچپن کے حالات کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"میری والدہ صاحبہ، جبکہ میں سات آٹھ سال کا تھا، فوت ہوگئیں اور ان کی (حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ) اور میری والدہ صاحبہ کی آپس میں محبت تھی۔ لہٰذا میرے ساتھ مولوی صاحب کی والدہ ماجدہ بہت شفقت سے پیش آتیں اور اکثر مجھے کھانا اور ساگ کھلایا کرتیں"[8]

بچہ وہی کچھ کرتا ہے جو اس کے والدین بڑے بہن بھائی اور اساتذہ کرتے ہیں۔ والد ماجد کے انتقال کے بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ نے اپنی والدہ ماجدہ اور بڑے بہن بھائیوں بالخصوص

[6] قلمی یادداشت چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی سابق اسسٹنٹ ڈائریکٹر محکمہ تعلیم پنجاب محررہ ۲۶ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

[7] والدہ ماجدہ علیہا الرحمہ کے زہد و اتقا، ریاضت و عبادت اور مہمان نوازی کا تفصیلی بیان "محدث اعظم پاکستان"، جلد اول میں موجود ہے۔ اس سلسلہ میں ہفت روزہ محبوب حق فیصل آباد مجریہ ۱۳ دسمبر ۱۹۷۳ء ملاحظہ ہو۔

مرتبہ محمد جلال الدین قادری

[8] قلمی یادداشت چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

چوہدری حیات محمد علیہ الرحمہ کو جن روایات کا کاربند پایا آپ نے بھی وہی روایات اپنائیں۔ مہمان نوازی، خلوص للّٰہیت، خود داری، ہمسایوں سے حسن سلوک، برابر والوں سے حسن معاشرت اور ان پر احسان، ایسی صفات حسنہ آپ نے بچپن ہی میں اپنا لیں تھیں، بے ہودہ کھیل سے نفرت، گالی گلوچ سے کلی اجتناب آپ کی فطرت و عادت کا جزو بن چکی تھیں۔ گویا آپ کا بچپن ہی آپ کے بہترین مستقبل کا غماز تھا۔

کھیل اور ورزش کے دوران شریعت مطہرہ کی پاسداری، ستر عورت وغیرہ امور کا لحاظ، بالعموم ان امور کا دھیان نہیں کیا جاتا حالانکہ کھیل اور ورزش سے مقصود تو جسم و جان کی تیاری برائے جہاد ہونی چاہیئے۔ ورزش سے وقت کا ضیاع، فحش حرکات، ستر عورت کی بے باکانہ نمائش اور دولت میں اسراف مقصود نہیں ہونا چاہیئے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے بچپن کے ساتھی مدرسہ کے ساتھی، کھیل کے ساتھی اس حقیقت کو کس وثوق سے بیان کرتے ہیں کہ آپ ان سب برائیوں سے ہمیشہ دور رہتے تھے۔ ہمیشہ اخلاق، حسن سلوک، حسن معاشرت اور شریعت مطہرہ کی پاسداری ملحوظ خاطر رہی۔ یہ سب خداداد صلاحیتوں کے علاوہ خاندانی روایات کا اثر تھا۔

جن حضرات نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے بچپن کو دیکھا ان میں سے چند حضرات کی گواہی سن لیں، پڑھ لیں۔



چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی (ڈبلیو، پی، ای، ایس II) مقیم ناظم آباد، فیصل آباد، اپنے بیان میں لکھتے ہیں۔

"اکثر صبح صبح مجھے اپنے بیلنے پر لے جایا کرتے، ٹھنڈی اور لذیز رس پلایا کرتے۔ ان میں اپنے دوستوں کو خوش رکھنے اور رس پلانے اور خندہ پیشانی سے پیش آنے، خاطر و مدارت کی خاص صلاحیت تھی، بچے کھیلتے کھیلتے اکثر گالی گلوچ کرتے ہیں ایسے بچوں سے نفرت کرتے اور ان کے ساتھ کم کھیلتے۔ ہمیشہ خندہ پیشانی اور دوسروں کے مداح اور دلدار تھے "دل بدست آور کہ حج اکبر است" کا خاص ملکہ تھا۔ آپ نے کبھی کسی کو ایک دفعہ بھی گالی نہ دی، نہ ہی کسی کی غیبت اور چغلی کرتے۔ چھلانگ لگانے، دوڑنے، پتھر پھینکنے اور تیرنے، گھوڑ سواری میں تمام ہم عمر بچوں سے آگے رہتے۔ مجھے ایک دفعہ، جبکہ قبلہ صوفی حضرت شاہ سراج الحق صاحب (چشتی صابری گورداسپوری علیہ الرحمہ) گاؤں تشریف فرما تھے، کہنے لگے کہ میرا دل چاہتا ہے کہ میں پیر و مرشد صوفی سراج الحق جیسا ہو جاؤں۔ اس تمنا کا شدت سے اظہار فرمایا کرتے تھے۔" [ے]

موصوف الذکر چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی (ڈبلیو، پی، ای، ایس II) کی قلمی یادداشت کا ایک اور اقتباس ملاحظہ فرمائیں۔

"ہمارا سارا خاندان اور مولوی صاحب (شیخ الحدیث قدس سرہ)

ے قلمی یادداشت چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

کا بھی قبلہ حضرت سراج الحق صاحب کے مرید تھے۔ میرے والد صاحب چوہدری حیات محمد، تایا صاحب چوہدری شاہ دین صاحب اور دادا صاحب چوہدری نظام دین صاحب مولوی صاحب سے بہت محبت کرتے تھے۔ مولوی صاحب اکثر ان بزرگوں کے پاس اُٹھتے بیٹھتے۔" [۱۰]

چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی مزید لکھتے ہیں۔

"میرے والد صاحب نے دو جلد میں بہت بڑی تختی کا مترجم بزبان فارسی کا قرآن شریف دادا صاحب کو لا کر دیا ہوا تھا تکیہ کے قریب ہی میرے چچا صاحب چوہدری غلام رسول کا گھر تھا۔ دادا صاحب اکثر مولوی صاحب سے وہ قرآن شریف گھر سے منگوایا کرتے تھے، صبح و شام اکثر ایسے ہی ہوتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ دادا صاحب جو بہت متشرع بزرگ تھے، مولوی صاحب سے خاص انس رکھتے تھے اور مولوی صاحب بھی بزرگوں کے قریب ہی رہتے تھے۔" [۱۱]

چوہدری مولوی نذیر احمد سراجی دیال گڑھی مقیم چک ۲/۷ آر بی باہمنی والا فیصل آباد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کے ہم عمر اور بچپن کے ساتھی ہیں وہ بیان کرتے ہیں۔

"بچپن کی زندگی آپ نے اس طرح گذاری ہے کہ بچے اکٹھا کھیلا کرتے ہیں، ہم بھی اکٹھے رہتے رہے ہیں۔ آپ نے بچوں میں کھیلتے ہوئے کسی بچے کو گالی گلوچ نہیں کی۔ جب کسی لڑکے سے کشتی لڑتے

[۱۰] قلمی یادداشت، چوہدری عبدالحمید دیال گڑھی، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

[۱۱] ایضاً



اگرچہ وہ دوگنی قوت کا ہوتا یہ ضرور اسے پچھاڑ ہی دیتے۔ کشتی کے وقت یہ قید لگا دیتے تھے، میں لنگوٹا نہیں کروں گا، مع شلوار اور کرتہ ہی کشتی کروں گا۔" [۱۲]

بچپن میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی خودداری اور شرم و حیا کی عادت کو بیان کرتے ہوئے چوہدری مولوی نذیر احمد سراجی دیال گڑھی لکھتے ہیں۔

"شرمیلے اس درجہ کے تھے کہ (مدرسہ سے واپسی کے وقت) جب "آدھی کی کھوئی" پر بچے پہنچنے لگتے تو آپ ایک دو کیلے (بیگھے) پہلے بچوں سے بچھڑ کر اور راستہ اختیار کر کے پہلے ہی گاؤں پہنچ جاتے ایسا کیوں کرتے؟ اس لیے کہ کوئی لڑکا مجھے اپنے گھر روٹی کھانے پر مجبور نہ کرے بعد میں پتہ چلا کہ وجہ یہ تھی آپ مادر زاد ولی تھے۔"

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کا بچپن کتنا پیارا اور معصومانہ تھا اس میں آپ کی ولایت کی جھلک نظر آرہی تھی، اس کے ساتھ ساتھ آپ کی بچپن کی عادات و اطوار پر خاندان، والدین اور بہن بھائیوں کی عادات اور روایات کی چھاپ محسوس ہوتی ہے۔ حق یہ ہے کہ اولیائے کاملین کی محبت اور قدوۃ السالکین حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ العزیز کی تربیت نے اس پورے خاندان بلکہ علاقہ بھر کے ماحول

[۱۲] قلمی یادداشت چوہدری نذیر احمد سراجی دیال گڑھی مقیم باہمنی والا فیصل آباد محررہ ۹ دسمبر ۱۹۷۲ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

[۱۳] قلمی یادداشت چوہدری نذیر احمد سراجی دیال گڑھی مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

کو اسلامی رنگ میں رنگ دیا تھا۔

کاش! آج کے اس سفاکانہ اور وحشیانہ ماحول کے والدین اِس حقیقت کو پالیں کہ اِسلامی انقلاب اور امن کی دولت اولیائے کاملین کی اتباع اور محبت میں ہے۔ والدین نے اپنی نجی زندگیوں کے معمولات میں ہر شے کو شامل کر رکھا ہے جو دستیاب ہے مگر اولیائے ربانیین سے تعلق محبت کو بے کار شے سمجھ کر نظر انداز کر دیا گیا معاشر میں تعلیم، تبلیغ اور تربیت کے تمام وسائل ہونے کے باوجود امن وسلامتی عنقا ہے۔ یاد رکھیے وعدہ ربّانی سچا ہے۔

اَلَا بِذِکْرِاللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ

اور اہلِ نظر کا فیصلہ بھی پیش نظر رہنا چاہیے۔

لَا یَشْقٰی بِھِمْ جَلِیْسُھُمْ

(اولیائے کاملین کے دامن سے وابستہ رہنے والا محروم نہیں رہتا۔)



# حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز
# کے
# کردار کی چند جھلکیاں

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی سیرت واخلاق کے ہمہ جہت پہلو ممکن ہے محسوس تو ہوسکیں مگر ان کو احاطہ تحریر میں لانا مجھ جیسے ہیچ مداں کے لیے ممکن نہیں۔ آپ کی زندگی میں عشقِ مصطفےٰ ایسا رچ بس گیا تھا کہ پوری زندگی اسوۂ حسنہ کا حسین منظر تھی۔ اخلاق اور کردار کی ایسی عظمت بہت لوگوں کے حصّہ میں آئی۔ جو لوگ آپ کے اعتقادی طور پر مخالف تھے۔ اپنی مخالفت ...... بلکہ مخالفت میں شدّت کے باوجود آپ کی ذاتی زندگی، سیرت وکردار میں عظمت کے قائل تھے۔ آپ کا بڑے سے بڑا مذہبی مخالف بھی آپ کی سیرت کے کسی پہلو کو حرف تنقید نہ بنا سکا۔ **ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذوالفضل العظیم**۔

سیرت وکردار کی عظمت کے چند منظر "محدثِ اعظم پاکستان" میں دیکھے جا سکتے ہیں۔ مزید چند مناظر دیکھیے اور انہیں اپنی زندگی میں نافذ کرنے کی کوشش فرمائیں۔

# احکامِ شریعت کی پاسداری

مولانا محمد ریاض الدین شیخ الحدیث جامعہ غوثیہ معینیہ ریاض الاسلام کیمل پور اٹک لکھتے ہیں۔

علالت کے دوران آب وہوا کی تبدیلی کی غرض سے جب آپ ہری پور ہزارہ میں مقیم تھے، آپ کو کھانا پیش کرنے کی سعادت مجھے ملتی۔ ایک روز کھانا تناول فرماتے ہوئے طبیعت پر بوجھ محسوس فرمایا۔ میں نے خیال کیا کہ بیٹھ کر کھانے کی وجہ سے گرانی محسوس ہو رہی ہے۔ تکیہ اُٹھا کر پیچھے رکھنا چاہا تو نفی میں سر مبارک ہلا کر فرمایا۔

نحن لانا کل متکئا

ہم تکیہ لگا کر نہیں کھاتے۔ یہ شریعت میں منع ہے۔

چنانچہ آپ نے بغیر سہارا بیٹھے کھانا تناول فرمایا۔ [1]

مولانا محمد ریاض الدین مزید لکھتے ہیں

" ہری پُورہ قیام کے دوران ایک دن نمازِ جمعہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے قبلہ سیّد محمد زبیر شاہ صاحب (سابق مدرس جامعہ رحمانیہ ہری پور) حال شیخ الجامعہ چکوال کی اقتدا میں ادا فرمائی،

[1] قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین شیخ الحدیث جامعہ غوثیہ معینیہ ریاض الاسلام کیمل پور، محررہ نومبر ۳، ۱۹۷۰ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام، فیصل آباد۔



میں آپ کے ساتھ ہی ایک صف میں کھڑا تھا۔ دُعائے مسنونہ کے بعد فوراً آپ نے عربی زبان میں مجھے مخاطب ہو کر فرمایا

أُعِيدُ الصَّلٰوةَ

میں نماز لوٹاتا ہوں۔

حقیر نے عرض کیا

لِمَ يَا سَيِّدِي

حضور! کیوں

فرمایا

اَنَّهٗ يُقَصِّرُ اللِّحْيَةَ۔

کیوں کہ وہ (شاہ صاحب مذکور) داڑھی کٹاتے ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو یہ شُبہ اس وجہ سے ہوا کہ قبلہ شاہ صاحب کی داڑھی ٹھوڑی کے نیچے پوشیدہ ہونے کی وجہ سے پوری طرح دکھائی نہیں دیتی تھی۔ حالانکہ اصل میں وہ سُنت کے مطابق پُوری تھی۔

حقیر نے عرض کیا:

لَا يُقَصِّرُ بَلْ اَنَّهَا مَسْتُوْرَةٌ

شاہ صاحب داڑھی کٹاتے نہیں بلکہ ان کی داڑھی پوشیدہ ہے۔ نظر کم آتی ہے۔

تب آپ نے اعادہ نماز کا عزم ترک فرمایا۔ [2]

[2] ایضاً

اس واقعہ سے بخوبی واضح ہوتا ہے کہ احکام شریعت کا آپ بے حد پاس فرماتے۔ نیز اسی واقعہ میں عزیزوں پر کرم نوازی کا پہلو بھی واضح ہے۔ مولانا سیّد محمد زبیر شاہ صاحب کی عزت وحرمت پر حرف آنے کا احتمال تھا۔ آپ نے گفتگو عربی زبان میں فرمائی تاکہ عامۃ الناس عُلماء سے بدظن نہ ہوں۔

ہری پُور قیام کے دوران ایک جمعہ کے موقع پر مولانا معین الدین شافعی نے تقریر فرمائی۔ مولانا سید محمد زبیر شاہ موجود نہ تھے۔ نماز جُمعہ کی امامت کے متعلق حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے مولانا محمد ریاض الدین کو حکم فرمایا۔ مولانا محمد ریاض الدین نے ازراہِ آداب عرض کیا کہ مولانا معین الدین ہی امامت کرائیں۔

آپ نے ارشاد فرمایا:

" وہ شافعی ہیں اور ہم حنفی۔ بلا وجہ ان کی اقتدا کیسے جائز ہے "

اِس طرح آپ نے مولانا سیّد محمد زبیر شاہ کی اقتدا میں نمازِ جُمعہ ادا فرمائی۔ [3]

مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی حضورؒ داتا گنج بخش علیہ الرحمہ کی ایک حاضری کا واقعہ لکھتے ہیں۔

[3] - ایضاً۔



حضرت کی لاہور تشریف آوری کی اطلاع پاکر پروگرام کے مطابق میں اسٹیشن پر استقبال کے لیے پہنچا، تو آپ نے اسٹیشن پر فرمایا کہ پہلے لوہاری میں جامعہ نظامیہ رضویہ جائیں گے۔

حسبِ ارشاد لوہاری دروازہ کے لیے تانگہ لیا گیا۔ لوہاری بازار میں بھیڑ کی وجہ سے آپ دروازہ پر ہی تانگہ سے اُتر گئے، اور پیدل ہی بازار میں چلنے لگے۔ میں نے آپ کے آگے سے لوگوں کو ہٹانا چاہا تاکہ آپ حسبِ عادت اپنی رفتار کو جاری رکھ سکیں۔ (سُنت کے مطابق آپ اپنی رفتار کو چلنے میں ذرا تیز رکھتے) اس پر آپ نے مجھے فرمایا۔

مولانا ! مسئلہ بھول گئے؟

" بازار مشترکہ راستہ ہے، اس میں سَب کا حق برابر ہے۔ آپ کسی کو بازار کے کسی بھی حصّہ میں چلنے سے منع نہیں کر سکتے۔ ہم راستہ کے پابند ہیں، راستہ ہمارا پابند نہیں کہ ہم لوگوں کو ہٹائیں " [1]

خدام بالعموم اپنے اکابر کے لیے راستہ کو کشادہ کرنے کے لیے ہٹو بچو کے کلمات سے کام لیتے ہیں۔ بعض اوقات تو راہ گیر اس عمل سے پریشان بھی ہوتے ہیں، مگر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ مسافروں کی ایذا کو ناپسند فرماتے۔ نیز راستہ پر اپنا حق سب راہگیروں

[1] قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی محررہ ۵ دسمبر ۱۹۸۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ منظرِ اسلام فیصل آباد

کے برابر بتا کر شریعت مطہرہ کی پاسداری کا عملی درس دیا۔

مولانا ابوالبدر محمد شمس الزماں خطیب جامع مسجد پاک حنفیہ بیڈن روڈ لاہور، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے تقوی کے واقعات کو بیان کرتے ہیں، لکھتے ہیں۔

" ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس کی تقریر کا پروگرام کمالیہ (ضلع فیصل آباد) میں تھا۔ آپ نے مجھے فرمایا:

مولانا! آپ میرے ساتھ چلیں گے کیونکہ یہ آپ کا علاقہ ہے۔ بندہ تیار ہوگیا۔ مقررہ تاریخ جب چلنے کا وقت ہوا تو طلبہ کے لنگر کا کھانا تیار ہو چکا تھا۔ مگر آپ کے گھر میں کھانا تیار ہونے میں دیر تھی۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے مجھے فرمایا

مولانا! آپ کھانا کھالیں۔ بندہ کی روٹی ابھی گھر میں تیار نہیں ہوئی۔ چلو، آگے دیکھا جائے گا۔

مولانا شمس الزمان جو ان دنوں جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد میں زیرِ تعلیم تھے، نے غلطی سے عرض کیا۔

"حضور میں لنگر سے کھانا لے آؤں"؟

فرمایا:

اے بندۂ خدا! یہ کھانا طلبہ کے لیے ہے۔ فقیر طلبہ کا حق کبھی نہیں کھاتا"۔ ۵ے

۵ے۔ قلمی یادداشت مولانا شمس الزماں لاہور محررہ ۲۱ اگست ۱۹۷۵ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



صوفی ولی محمد قادری رضوی چک ۲۰۱ رکھ، فیصل آباد۔ بیان کرتے ہیں کہ نمازِ عصر کے بعد حضرت قبلہ شیخ الحدیث قدس سرہ مسجد سے باہر تشریف لا رہے تھے، جن لوگوں کو مسجد کے اندر آپ سے مصافحہ کا موقع نہ مل سکا وہ باہر انتظار کر رہے تھے۔ ایک خوش بخت نے پاؤں کا جوڑا سامنے رکھا۔ باقی لوگ جوق در جوق مصافحہ کے لیے آگے بڑھے۔ ایک شخص، جن کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا دایاں ہاتھ خالی نہ مل سکا، اس نے ایک روپیہ بطور نذر آپ کے بائیں ہاتھ میں دینے کی کوشش کی۔ جس وقت آپ نے محسوس کیا کہ کسی نے میرے بائیں ہاتھ میں کچھ دینے کی کوشش کی ہے، آپ نے فوراً اپنا بایاں ہاتھ کھول دیا۔ نذر کا وہ روپیہ نیچے گر گیا، اس پر آپ نے فرمایا:

" اُلٹے ہاتھ میں لینا اور اُلٹے ہاتھ میں دینا خلافِ سُنت ہے"۔

اس طرح آپ نے انتہائی معمولی سے واقعہ میں بھی اتباعِ سنت کی عمدہ مثال قائم فرمائی۔ ۶ے

یہی صوفی ولی محمد صاحب بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ عرس امام احمد رضا قدس سرہ کی تیاریاں ہو رہی تھیں۔ شاہی مسجد میں رنگ و روغن ہو رہا تھا۔ رنگ ساز نے مسجد سے بچا ہوا رنگ

۶ے۔ قلمی یادداشت صوفی ولی محمد چک ۲۰۱ فیصل آباد۔ محررہ ۲۸ ذیقعدہ ۱۳۹۳ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

آپ کے مکان کے دروازہ پر لگا دیا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ
نماز کے بعد جب گھر تشریف لے جا رہے تھے تو آپ نے مکان کے
دروازے کا رنگ دیکھ کر اندازہ لگایا کہ یہ مسجد کا بچا ہوا رنگ استعمال
ہوا ہے۔ آپ نے رنگ ساز کو بلا کر استفسار حال کیا۔ اس نے مسجد
سے بچا ہوا روغن استعمال کرنے کا اقرار کیا۔ آپ نے اظہار ناراضگی
فرماتے ہوئے اِس کو مسئلہ سمجھایا اور رنگ کی قیمت مسجد میں ادا
فرما دی۔ ؎



# تلامذہ پر کرم نوازی

یوں تو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اپنے تمام متعلقین، مُریدین
اور متوسلین پر بڑے شفیق اور مہربان تھے۔ ہر ایک کی ضروریات
اور حاجات پوری کرنے کی کوشش کرتے، مگر آپ طالبانِ علوم دینیہ
پر حد درجہ مہربانی فرماتے، اِن کی ضروریات پوری فرماتے۔ اِن کی
مالی اعانت فرماتے، ان کے اعزاز و اکرام کو دوبالا فرماتے۔ اگر کوئی
طالب علم بیمار ہو جاتا تو مقدور بھر اس کا علاج فرماتے۔ دُور دراز
میں مقیم طلبہ کی تیمار داری اور علاج کے لیے اپنا نمائندہ بھیج کر
اس کی ضرورت پوری فرماتے۔ طلب علوم دینیہ میں حوصلہ افزائی
کے ساتھ ان کی ہر ممکن امداد فرماتے۔ بعض اوقات انہیں قیمتی
کتابیں خرید کر عطیہ دیتے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی شخصیت
کے اس پہلو پر چند واقعات پڑھیے۔

مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، دارالعلوم حزب الاحناف
لاہور کے ناظم اعلیٰ حضرت علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری علیہ الرحمۃ
کے ایما پر جامعہ حنفیہ قصور میں مدرس مقرر ہوئے۔ تدریسی کام کی کثرت
سے مفتی محمد عبدالقیوم کی صحت گر گئی اور آپ بیمار ہو کر اپنے والدین
کے پاس چک ۱۲۶ گ۔ب جڑانوالہ میں چلے گئے۔ اس امر کی اطلاع

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو فیصل آباد میں ہوئی۔ اس کے بعد
کے حالات مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی کے الفاظ میں پڑھیے۔

آپ نے مولانا محمد انوار الاسلام صاحب، جو اس وقت
جامعہ رضویہ لائل پور میں زیر تعلیم تھے، کو میرے پاس گھر عیادت
کے لیے بھیجا اور ساتھ ہی علاج کے لیے لائلپور شریف حاضر ہونے
کا پیغام بھی دیا۔ چنانچہ مولانا محمد انوار الاسلام مجھے اپنے ہمراہ ہی
لائل پور لے آئے۔ حاضر ہونے پر میرے لیے حضرت نے جامعہ کی
دُوسری منزل پر اپنے مخصوص کمرہ میں قیام کا اہتمام فرمایا۔ حکیم کو
طلب فرمایا۔ حکیم صاحب کے مشورہ سے حضرت نے مجھے واپس گھر
جانے کی اجازت دے دی۔ ادویہ وغیرہ کے علاوہ آپ نے ایک سو
روپے مرحمت فرمائے اور فرمایا:

"دُودھ وغیرہ کے لیے دے رہا ہوں"

حضرت کی اس شفقت پر مجھے آنسو آگئے جس پر حضرت نے
مجھے حوصلہ دیا اور صحت مکمل ہونے تک آرام کا مشورہ دیا۔ [۱]

مولانا ابوالبدر محمد شمس الزماں قادری خطیب جامع مسجد
پاک حنفیہ بیڈن روڈ لاہور، اپنی طالب علمی کا واقعہ بیان کرتے
ہیں کہ جن دنوں میں جامعہ رضویہ مظہر الاسلام فیصل آباد میں منتہی

۱۔ قلمی یاد داشت مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی۔ مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



درجہ کی کتابیں پڑھتا تھا۔ میر زاھد ملا جلال وغیرہ میرے اَسباق تھے،
ان دنوں مجھے لقوہ ہو گیا۔ چند دن تو میں نے کسی سے اظہار نہیں کیا۔
مُنہ پر کپڑا لپیٹ رکھا۔ یہ اس لیے کیا تاکہ اسباق میں ناغہ نہ ہو۔
مولانا مفتی نواب الدین ناظم تعلیمات جامعہ رضویہ کی وساطت سے
اس کی خبر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو ہوئی، تو آپ نے مجھے
طلب فرمایا اور فرمایا، علاج کیوں نہیں کرتے؟ عرض کیا۔ اَسباق
میں ناغہ کا ڈر ہے، اس لیے نہ کسی کو بتایا اور نہ علاج کی طرف توجہ
دی۔ آپ نے جامعہ رضویہ کے خادم صُوفی اللہ رکھا سراجی کو حکم
دیا کہ اسے سِول ہسپتال لے جاؤ اور اس کا علاج مدرسہ کی طرف سے
کراؤ۔ کئی دن علاج کے باوجود جب افاقہ نہ ہوا تو میں آپ کے
مشورہ سے اپنے ماموں ملک محمد یعقوب کے ہاں گڈیاں نزد ستیانہ
بنگلہ پہنچا۔ وہاں دیسی طریقۂ علاج جاری رہا لیکن یہاں بھی حضرت
شیخ الحدیث قدس سرہ نے مولانا محمد حسین سکھروی کو میری عیادت
کے لیے روانہ فرمایا۔ بندہ نے عرض کیا، ابھی تک افاقہ نہیں ہوا۔
مولانا محمد حُسین نے واپس آکر حضرت سے صُورتِ حال عرض کی،
آپ نے انہیں اِسی وقت واپس تعویذ دے کر بھیجا۔ اللہ تعالیٰ
نے اِسی شب آپ کی کرامت کے صدقہ شفا دی۔ اِس طرح
آپ نے اپنے تلامذہ پر کرم نوازی کی عُمدہ مثال قائم فرمائی۔ [۲]

۲۔ قلمی یادداشت مولانا محمد شمس الزماں قادری محررہ ۲۱ اگست ۱۹۸۵ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

ایام علالت میں جب حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ مدرسہ رحمانیہ ہری پور ہزارہ تشریف لے گئے۔ یہ سفر اگرچہ تبدیلی آب وہوا اور تعلیم وتدریس سے ایک گونہ آرام کے لیے تھا مگر اس سفر میں بھی کتب دینیہ کا ایک ذخیرہ اپنے ساتھ فیصل آباد سے لائے۔ اس میں آپ کے ذوق تبلیغ کے ساتھ ساتھ اپنے تلامذہ پر شفقت کا پہلو بھی عیاں تھا، کیوں کہ ان دنوں مدرسہ مذکورہ میں حضرت مولٰنا سید محمّد زبیر شاہ اور مولانا محمد ریاض الدین مدرسین میں تھے۔ یہ حضرات آپکے اجلّہ تلامذہ میں سے ہیں۔ یہ کتابیں، جو ہمراہ لائے تھے، ان سے مختلف موضوعات دینیہ پر دلائل تھے۔ دلائل پر مشتمل عبارات آپ نے مذکورہ علماء کو نوٹ کروائیں تاکہ یہ حضرات آپ کے حاصل مطالعہ سے بھی فائدہ اٹھائیں۔ حضرت مولانا محمد ریاض الدین سابق مدرس مدرسہ رحمانیہ ہری پور ہزارہ نے اس سلسلہ میں لکھا۔

"افاقہ ہوا تو فرمایا کہ میں اِس ارادے سے چند کتابیں ساتھ لایا ہوں کہ آپ کو چند حوالہ جات نوٹ کرا جاؤں۔ اسطرح سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلّم کے اوصاف مبارکہ کی ایک گونہ تبلیغ بھی ہو جائے گی تو سفر رائیگاں نہیں جائے گا۔ میں نے قبلہ عالم (حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ) کے حکم سے آپ کا سامنے رکھا ہوا صندوق کھولا تو آپ نے فرمایا اس میں سے تفسیر نسفی اور مدارج النبوت دیکھ کر نکال لاؤ میں نے منقولہ کتابیں لاکر دیں تو آپ نے تفسیر نسفی سے مندرجہ ذیل



عبارت نکال کر مجھے نقل کرنے کو فرمایا اور فرمایا کہ کسی وقت کام آئیں گے۔ اِس کے بعد مولانا موصوف نے دس صفحات پر مشتمل بہت سے حوالہ جات نقل فرمائے ہیں۔ [۳]

اپنے ایک مکتوب میں مولانا موصوف ان عبارات کی افادیت کو یوں بیان فرماتے ہیں۔

"یہ آپ کی کرامت سمجھئے کہ فقیر کو سُورہ نُور کی تفسیر لکھتے ہوئے اُم المومنین (حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا) کی شان اور پاکیزگی کے بیان میں وہی حوالہ جات بخوبی کام آئے، جو اب ان شاءاللہ العزیز تفسیر ریاض القرآن کی تیسری جلد میں عنقریب منظرِ عام پر آرہے ہیں۔ [۴]

دَورہ حدیث شریف کے دَوران اگر کوئی طالب علم کسی وجہ سے غیر حاضر ہو جاتا تو اس کی دلجوئی اور پاسداری کی خاطر بعض اسباق کو موخر کر دیا کرتے تھے تاکہ ان اسباق میں وہ بھی شمولیت کرے جو اِس وقت حاضر نہیں۔ اِسی نوعیت کا ایک واقعہ مولانا محمد ریاض الدین، اٹک کے حوالہ سے پڑھیں۔

"بخاری شریف کی پہلی جلد جب ختم ہونے پر آئی تو ان دنوں

[۳] قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین شیخ الجامعہ جامعہ غوثیہ معینیہ ریاض الاسلام اٹک محررہ ۱۹۰۲ء، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

[۴] مکتوب مولانا محمد ریاض الدین بنام فقیر قادری عفی عنہ مولف تذکرہ محررہ ۲۱ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۴ھ

حقیر اور مولانا محمد صدیق صاحب (خطیب پیرودھائی راولپنڈی) مذکور گھر آئے ہوئے تھے۔ ختم ہونے میں غالباً دو اوراق باقی تھے تو قبلۂ عالم نے ہمارے ہم سبق احباب کو فرمایا کہ اسے اب باقی رہنے دو۔ احباب نے اصرار فرمایا کہ قبلہ آج ہی ختم ہو جانی چاہیئے تو قبلہ عالم نے ہم دونوں کی رعایت فرماتے ہوئے فرمایا۔ جب وہ آئیں گے تو ختم کریں گے۔"[5]

آپ کے تلامذہ میں سے یا کوئی اور عالم آپ کے حلقہ ارادت میں داخل ہو جاتا تو آپ اسے علم دین کی تعلیم و تدریس کی اہمیت واضح فرما کر اسے تاکید فرماتے کہ تعلیم، تدریس اور تبلیغ ہی کو وظیفۂ حیات بنا لو۔ اگرچہ سلاسل طریقت کے اوراد و اشغال کی اسے تلقین فرماتے مگر تاکید علم دین کی تعلیم و تدریس کی فرماتے۔ ایک موقعہ پر مولانا مفتی محمد عبد القیوم قادری ہزاروی نے، جو آپ کے تلامذہ اور مریدین میں شامل ہیں، عرض کی کہ حضورؐ میں شجرہ شریف اور پنج گنج قادریہ پابندی سے پڑھتا ہوں اس کے علاوہ کوئی اور وظیفہ پڑھنے کے لیے دیں تو آپ نے فرمایا:

"ارے مولانا! علماء کے لیے پڑھنا اور پڑھانا ہی بڑا وظیفہ ہے اس سے بڑھ کر کون سا وظیفہ ہو سکتا ہے؟ بس علم دین پڑھو اور

5۔ قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین اٹک، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



پڑھاؤ۔ دین حقہ کی خدمت کرو۔ میں تو علماء کرام کو شجرہ شریف اور پنج گنج قادریہ پڑھنے کی بھی تاکید نہیں کرتا۔[6]

6۔ قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد عبد القیوم قادری ہزاروی، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

# شہرت سے نفرت

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ فنافی الرسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم)
اور فنا فی اللہ (جل وعلا) کی منزل پر فائز تھے۔ اسی فنائیت کی برکت
تھی کہ آپ کی ذات مبارکہ کو لبقائے دَوام نصیب ہوا۔ آپ کے
ذکرِ خیر کے چرچے دُور و نزدیک ہر زبان پر جاری ہوئے۔ رب کریم
نے آپ کی محبت کو ہر مومن کے سینے میں رکھ دیا۔ یہی وجہ ہے کہ
ہر عام و خاص مُسلمان آپ کا متوالا و شیدا بن گیا تھا۔ آپ پر جاںنثاری
اس کا شیوا بن گیا۔ یہی وجہ ہے جہاں بھی آپ کی آمد متوقع ہوتی
لوگ انتظار میں بیٹھ جاتے۔ بلکہ آپ کی محبّت لوگوں کے دِلوں
میں یہاں تک راسخ ہو چکی تھی کہ مسجد سے نکل کر جب بھی آپ
درِ اقدس کا رُخ فرماتے یا جُمعہ کے روز مرکزی سُنی رضوی جامع مسجد
سے جمعۃ المبارک کی نماز سے فراغت حَاصل کرتے۔ عاشقانِ مُصطفیٰ
صَلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم [اس فدائے مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم] کی زیارت اور ملاقات کے لیے پروانہ وار جمع
ہو جاتے۔ زائرین کے ہجوم کی وجہ سے مسجد سے مکان شریف تک
کا چند قدم کا فاصلہ بہت مشکل سے کافی وقت میں طے ہوتا۔ سفر
کے دَوران آپ کے استقبال کے لیے آنے والوں کا ہجوم دیدنی ہوتا
تھا۔ فلک شگاف نعروں سے آپ کے پروانے آپ کے راستہ میں



قلب و نظر فرش راہ کرتے........ مگر اس کے باوجود آپکو شہرت
سے طبعی طور پر نفرت تھی۔ حتی الامکان کوشش فرماتے کہ انتہائی خاموشی
سے اپنی منزل پر پہنچ جائیں۔

اس سلسلہ کے چند واقعات آپ کی سیرت سے پیش ہیں۔

عاشقِ مدینہ جناب محمد عظیم سرہندی نقشبندی رضوی سرائے
عالمگیر علیہ الرحمہ اپنی یادداشت میں "شہرت اور جاہ پسندی سے گریز"
کے عنوان سے ایک چشم دید واقعہ لکھتے ہیں۔ آپ انہی کے الفاظ میں پڑھیے!

ایک دفعہ سراج العلوم گوجرانوالہ میں حضورؔ کی تشریف آوری ہوئی،
تشریف آوری سے قبل حضرت مولانا ابو داؤد محمد صادق صاحب دامت
برکاتہم العالیہ نے شہر میں حضور کی آمد کا اعلان فرمایا کہ بذریعہ ریل ۲ بجے
گوجرانوالہ اسٹیشن پر (حضرت قبلہ شیخ الحدیث مدظلہ العالی) تشریف لا رہے
ہیں۔ عقیدت مند پروانہ وار اسٹیشن پر ریل آنے سے کافی وقت پہلے
آنا شروع ہو گئے۔ ہزاروں کی تعداد میں احباب اہل سنت حضور
محدثِ اعظم کی ایک جھلک دیکھنے کے لیے بے قرار تھے۔ کسی کے
ہاتھ میں سبز پرچم تھا کسی کے ہاتھ میں دو چھڑیوں والا جھنڈا (بینر)
جس پر لکھا تھا۔

اے آمدنت باعث آبادی ما

کسی کی جھولی میں پھولوں کی پتیاں تھیں کسی کے ہاتھ میں گلاب
کے پھولوں کے ہار تھے۔ الغرض جس طرف نگاہ جاتی تھی انسانوں کا

ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر نظر آتا تھا۔

گاڑی اپنے وقت پر گوجرانوالہ پہنچ گئی۔ عقیدت مندوں نے گاڑی کے تمام ڈبوں کو دیکھا مگر حضرت تشریف نہ لائے۔ گاڑی اسٹیشن پر رُکی اور چلی گئی۔ اتنے میں کچھ طالب علم جامعہ سراج العلوم کے بھاگے ہوئے اسٹیشن پر پہنچ گئے۔ انہوں نے آکر بتایا کہ حضرت جامع مسجد میں پہنچ چکے ہیں۔ تمام لوگ ایک دُوسرے سے پہلے دست بوسی کی غرض سے مسجد کی طرف بھاگے۔ حضرت کی زیارت ہوئی۔ لوگوں نے پروانہ وار آپ کے مبارک ہاتھوں کو چومنا شروع کیا۔ جب تمام لوگ زیارت سے مشرف ہو چکے تو غالباً حضرت علامہ ابُوداؤد صاحب نے حضرت سے عرض کی کہ حضرت ہم لوگ آپ کا اسٹیشن پر انتظار کر رہے تھے۔ تمام لوگ آپ کے استقبال کے لیے بے چین اور بے قرار تھے۔ آپ کس چیز پر تشریف لائے ہیں۔ یہ سُن کر حضرت کے چہرے پر رقت کے آثار نمایاں ہو گئے اور فرمایا:

مولانا! میں نہیں چاہتا کہ لوگ خواہ مخواہ مجھے نعروں کی گُونج میں زندہ باد، زندہ باد کرتے۔ ایک جلوس کی شکل میں لاتے۔ اس لیے میں لاہور سے بجائے ریل کے موٹر پر سوار ہو کر گوجرانوالہ اڈا پر اُتر کر تانگہ میں سوار ہو کر مسجد میں پہنچ گیا ہوں۔

حضرت نے اپنے دونوں ہاتھ اُٹھا کر اللہ رب العزت کے حضور دُعا فرمائی۔



اے الہ العالمین! یہ تیرے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت لیے ہوئے اور مجھے تیرے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام سمجھتے ہوئے آئے ہیں۔ یا اللہ! ان کو اپنا بندہ اور اپنے پیارے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کا سچا خادم بنا دے۔ [1]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جب سید الاولیا حضور داتا گنج بخش ہجویری قدس سرہ کے مزار پر حاضری دیتے تو حضرت پیر سید محمد معصوم شاہ نوری، بانی نوری کتب خانہ لاہور سے وہیں مُلاقات کرتے۔ حضرت پیر سید محمد معصوم شاہ نوری علیہ الرحمہ کی رہائش دربار شریف کے قریب ہی تھی۔ اِن کا اکثر وقت دربار شریف پر ہی بسر ہوتا تھا۔

ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اور آپ کے ہمراہ آپ کے خدام کو کھانا کھلاتے ہوئے فرمانے لگے۔

حضرت! جب بھی آپ کا پروگرام حاضری کا ہو، پہلے سے اطلاع فرما دیا کریں تاکہ کھانا کا انتظام عمدہ طور سے ہو سکے۔ اِس پر آپ نے فرمایا:

شاہ صاحب! فقیر حضور داتا قدس سرہ کی حاضری کے لیے لاہور آتا ہے۔ فقیر آئے تو حاضری کے لیے، اور آپ سے لکھے کہ فقیر آ رہا ہے۔ فقیر کا مقصد تو حاضری دینا ہے نہ کہ استقبال کرانا۔ یہ نہیں

[1]۔ قلمی یادداشت جناب محمد عظیم سرہندی رضوی سابق عالمگیر محررہ ۳ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

ہو سکتا ۔[1]

جناب خلیل احمد رانا جہانیاں منڈی سے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی شہرت سے نفرت اور مخلوق خدا پر شفقت کا واقعہ جناب حکیم تاج الدین امرتسری کے حوالہ سے لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ لائل پور سے میلسی جانے کے لیے سمہ سٹہ پسنجر گاڑی سے صبح چار بجے جہانیاں تشریف لائے، کیونکہ یہاں سے آگے بس کا سفر تھا۔ سب احباب استقبال کے لیے اسٹیشن پر جمع ہو گئے۔ جب حضرت قبلہ شیخ الحدیث قدس سرہ گاڑی سے اُترے تو استقبال کرنے والوں نے آپ کی آمد پر استقبالیہ نعرے لگانے شروع کیے۔ بڑا عجیب سماں بندھا۔ جس وقت حضرت غلہ منڈی میں داخل ہوئے تو آپ نے نعرہ لگانے والوں کو منع فرمادیا کہ اب نعرے نہ لگائیں اس لیے کہ لوگ گھروں میں اس وقت سوئے ہوئے ہیں۔ ان کے آرام میں خلل نہ آئے۔ ہجوم چپ ہو گیا۔ آپ آہستہ آہستہ چلتے ہوئے مسجد میں آگئے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نمود و نمائش بالکل پسند نہ فرماتے اس لیے آپ نے لوگوں کو استقبالی نعروں سے منع فرمادیا[3]

[2] قلمی یادداشت صوفی محمد عمر دراز قادری پرانی غلہ منڈی فیصل آباد محررہ ۹ ستمبر ۱۹۷۲ء مخزونہ جامعہ رضویہ (مظہر اسلام) فیصل آباد

[3] قلمی یادداشت خلیل احمد رانا جہانیاں منڈی محررہ ۱۵ نومبر ۱۹۷۲ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



# کُتبِ دینیہ کا اَدب واِحترام

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی عادت تھی کہ کُتب دینیہ کا ادب و احترام خود بھی فرماتے اور دُوسروں کو بھی اِس کی تبلیغ فرماتے اس سلسلہ میں معمولی سی غلطی پر بھی انتباہ فرماتے۔

مولانا محمد فیض احمد منڈی فتح پور تحصیل لیہ ضلع مظفرگڑھ اپنے ایک مکتوب میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا قرآن مجید کے ادب و احترام کا واقعہ یوں لکھتے ہیں۔ دارالعلوم جامعہ رضویہ فیصل آباد میں قائم سُنی رضوی کُتب خانہ کا اہتمام جن دنوں میرے اور مولوی غلام رسول عرف سائیں تبرک کے سپرد تھا۔ ایک روز عصر کے وقت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اپنی معمول کی نشست پر جلوہ فرما تھے، کافی لوگ موجود تھے۔ ایک آدمی نے ترجمہ قرآن مجید کنز الایمان طلب کیا۔ یہ ترجمہ نوری کُتب خانہ لاہور سے تازہ چھپ کر آیا تھا۔ لوگ اسے تیزی سے حاصل کر رہے تھے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ نے مجھے مخاطب ہو کر فرمایا:

”مولانا کوئی قرآن پاک کا نسخہ ہے۔“

بندے نے عرض کیا

”میرے پاس ایک نسخہ پڑا ہے“

ارشاد فرمایا
توبہ کرو۔ لفظ "پڑا" قرآنِ مجید کے متعلق نہ کہنا چاہیئے۔ بلکہ یوں کہو کہ رکھا ہوا ہے۔ اس کے معنی ہوں گے کہ با ادب رکھا ہوا ہے۔

اِس ارشاد سے میری اور حاضرین کی اصلاح ہوگئی۔ [1]

اس سِلسلہ میں مولانا محمد ریاض الدین، شیخ الجامعہ جامعہ غوثیہ معینیہ ریاض الاسلام کیمبل پور (اٹک) فرماتے ہیں کہ ہری پور قیام کے دوران جب بھی ذرا افاقہ ہوتا تو آپ کا دریائے علم وعرفان رواں ہوجاتا۔ آپ ارشاد فرماتے کہ مولانا! فلاں کتاب نکالو۔ اِس کے فلاں صفحہ کی عبارت نوٹ کرلو۔ آپ کی تدریس، تقریر، تبلیغ اور تصنیف میں بہت مفید ثابت ہوگی۔ مولانا موصوف فرماتے ہیں کہ آپ کی بتائی ہوئی عبارات آج تک ہماری راہنمائی کر رہی ہیں۔

حسبِ معمول ایک روز مجھے مخاطب ہوکر فرمایا:

"مولانا! بخاری شریف لاؤ۔"

تعمیل ارشاد کی تو فرمایا:

"فلاں صفحہ نکالو"

میں نے آپ کے قریب پڑی ہوئی چارپائی پر بیٹھ کر بجائے

[1] قلمی یادداشت مولانا محمد فیض احمد، منڈی فتح پور، ضلع مظفر گڑھ محررہ ۱۹، نومبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



ہاتھوں پر بخاری شریف اُٹھانے کے اسے کھول کر، عام لوگوں کی طرح رانوں کے سہارے پر رکھ لیا۔ آپ نے فوراً ارشاد فرمایا:

"ایسا نہیں، حدیث پاک کا بہت زیادہ احترام کرنا چاہیئے، کتاب کو ہاتھوں پر اُٹھا لو۔ جب کوئی صفحہ نکالنا ہو تو سینے سے لگا کر ایک ہاتھ سے کتاب تھام لو اور دوسرے ہاتھ سے صفحہ نکال لیا کرو۔" [2]

[2] قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین کیمبل پور۔ محررہ دسمبر ۱۹۷۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

# اولیاءاللہ کا ادب و احترام

اولیائے کاملین کی محبت اور عقیدت نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی عظمت کو دوبالا کر دیا، تمام سلاسل طریقت کے اکابر اولیاء آپ کی عقیدت کا مرکز تھے، مگر جن اولیائے کاملین کا تعلق آپ کے سلاسل بیعت سے تھا ان کی عقیدت اور احترام کمال درجہ سے فرماتے۔

مولانا مفتی ابوالانوار غلام سرور قادری رضوی مشیر مذہبی امور وفاقی شرعی عدالت پاکستان اپنی طالب علمی کا واقعہ بیان کرتے ہوئے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کی اولیاءاللہ سے محبت کے پہلو کو واضح کرتے ہیں۔

مولانا موصوف فرماتے ہیں کہ دورانِ تعلیم جب میں جامعہ رضویہ لائل پور حاضر ہوا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے فقیر کو تعارف کرانے کا حکم فرمایا۔ میں نے اپنا تعارف کراتے ہوئے بیان کیا، بتایا کہ ہماری برادری کو حضور شیر ولایت، شہنشاہ طریقت سید جلال الدین سرخ بخاری علیہ الرحمۃ سے بیعت و ارادت تھی اسی تعلق کی وجہ سے ہماری برادری کشمیر سے اوچ شریف اپنے پیرو مرشد کے زیر سایہ آکر آباد ہو گئی۔ ہمارا سلسلہ طریقت



آباؤ اجداد سے سہروردی قادری تھا اور ہمارے آباء کو حضور سرخ بخاری سے خلافت کا شرف بھی حاصل تھا۔ اس زمانہ سے ہم اوچ شریف ہی میں سکونت پذیر ہیں۔

حضرت محدثِ اعظم قبلہ قدس سرہ نے اس ہیچ مداں اور نیاز مند پر خصوصی نظر عنایت فرماتے ہوئے بغل گیر فرما لیا اور فرمایا۔ "ہم آپ کی کنیت ابوالانوار تجویز کرتے ہیں۔ آپ اپنے نام غلام سرور کے ساتھ ابوالانوار لکھا اور کہلایا کرو"۔

حضرت محدثِ اعظم علیہ الرحمہ نے فرمایا۔

"فقیر کو اوچ شریف سے بڑی عقیدت ہے جب فقیر بریلی شریف ہوتا تھا تو وہاں سے اوچ شریف حاضری دینے کے لیے آتا تھا۔"

مولانا مفتی غلام سرور رضوی فرماتے ہیں کہ ایک روز عشاء کی نماز کے بعد ایک کمرہ میں نیچے چٹائی پر سو گیا۔ حضرت محدثِ اعظم قدس سرہ اپنے وظائف سے فارغ ہو کر سب کمروں میں طلبہ کا حال دریافت کرنے تشریف لائے۔ جب مجھے چٹائی پر سویا پایا تو ناظم مدرسہ سے فرمایا۔

"یہ مولانا ابوالانوار غلام سرور ہیں۔ اوچ شریف سے پھر سرکار سرخ بخاری کے خلفاء کے خاندان سے انہیں اوچ شریف کے اکابر اولیاء نے ہمارے پاس بھیجا ہے، ان کا خاص خیال رکھیں، ان کے لیے چارپائی منگوائیں اور نیچے سونے کی اجازت نہ دیں۔"

آخر چارپائی منگوائی اور مجھے اِس پر لٹا کر اطمینان حاصل
کر کے دُوسرے کمرے میں تشریف لے گئے۔ [1]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرّہٗ کی اولیاءاللہ سے عقیدت کا
مزید حال مولانا مفتی غلام سرور قادری لکھتے ہیں۔

سالانہ جلسہ میں فقیر کو دستارِ فضیلت سے زیب بخشا اور
سند عطا فرمائی۔ جب میں رَوانہ ہوا تو بڑے ادب و احترام سے
رخصت کیا اور اتنے انعام سے نوازا کہ اس کی عظمت کے آگے میں
اپنی ہیچمدانی سے پسینہ پسینہ ہو رہا تھا اور میں سمجھتا تھا کہ یہ اوچ شریف
کے اکابر اولیاء سے محدثِ اعظم کی عقیدت کا کمال ہے اور یہ لوگ
تو اپنے بزرگان و محبوبانِ الٰہی کے در و دیوار کے خس و خاشاک تک کو
آنکھوں سے لگاتے ہیں اور یہ ہیچمداں تو ایک انسان ہے۔

پھر حضور محدثِ اعظم نے فرمایا۔

"اوچ شریف جاکر خانقاہ قادریہ پر میرا نہایت عاجزی سے
سلام و فاتحہ کا تحفہ عرض کرنا اور پھر خانقاہ سہروردیہ پر بھی اسی
طرح عرض کرنا"۔

میں جب اوچ شریف جاکر اسی طرح عرض کیا تو مجھے ایسے محسوس ہوا
اور قلب و بصیرت کے اُجالے میں نظر آیا کہ خانقاہ قادریہ غوثیہ اور

[1] قلمی یادداشت مولانا مفتی غلام سرور قادری، سابق مہتمم جامعہ رضویہ
ہارون آباد۔ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔



خانقاہ سہروردیہ میں حضرت محدثِ اعظم قبلہ کا سلام و تحفہ فاتحہ بڑی محبت
سے قبول کر لیا گیا ہے اور واپسی جواب سلام اور دُعاؤں سے آپ کو
یاد فرمایا گیا۔ [2]

مولانا مفتی غلام سرور قادری مشیر مذہبی امور وفاقی شرعی عدالت
پاکستان اس سلسلہ میں اپنے تاثرات یوں بیان کرتے ہیں۔

فقیر سمجھتا ہے کہ حضرت قبلہ محدث اعظم پاکستان نے تھوڑے
سے عرصہ میں جو کمال و عروج حاصل کیا اور پاکستان کے کونہ کونہ میں
عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی لہر دوڑا دی اور گستاخانِ نبوت کو
سر چھپانے کو جگہ نہ ملتی تھی۔ یہ اعلیحضرت مجدد اعظم امام احمد رضا خاں
بریلوی سرکار اوچ شریف اور دیگر ہند و پاک بلکہ عرب و عجم کے بزرگوں
کی روحانیت آپ کے ہمراہ ہونے کی وجہ سے تھا۔ [3]

تقسیم ہند اور قیام پاکستان کے وقت بریلی سے حکیم
تحسین رضا خان صاحب ہری پور میں آکر آباد ہو گئے۔ حکیم صاحب
موصوف کا تعلق امام احمد رضا قدس سرہ کے خاندان سے تھا۔ ان کے
بارے میں مولانا محمد ریاض الدین سابق مدرس مدرسہ رحمانیہ ہری پور ہزارہ
اپنی یادداشت میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے قیام ہری پور
کے حالات میں لکھتے ہیں۔

[2] ایضاً [3] ایضاً

حضرت قبلہ عالم کی تیمار داری کے لیے جب بھی حکیم صاحب موصوف تشریف لاتے تو آپ باوجود تکلیف شاقہ کے احتراماً ان کے لیے اُٹھ بیٹھتے۔ بعض دفعہ فرماتے "حکیم صاحب! معاف فرمانا میں کھڑا ہونے سے معذور ہوں ورنہ اُٹھ کر اکرام بجا لاتا۔"

پھر حاضرین سے متوجہ ہو کر فرماتے۔

"مجھے ان کے خاندان سے سب کچھ ملا ہے۔ جب میں بریلی شریف ہوا کرتا تھا تو حضور اعلیٰحضرت کے گھرانے کی ذرہ نوازیوں کی وجہ سے ان کا ایک فرد سمجھا جاتا تھا۔ [۴]

اولیاءاللہ کا ادب و احترام صرف ان کی دنیوی زندگی تک محدود نہیں ہوا کرتا بلکہ بعد وصال بھی ان کا احترام اسی طرح لازم ہے جس طرح ان کی زندگی میں۔ اس کی وجہ عیاں ہے کہ اولیاءاللہ کے وصال سے صرف مکان بدلتا ہے۔ جس طرح ایک مکان سے دوسرے مکان میں منتقل ہونے سے زندگی میں کوئی فرق نہیں آتا۔ یہی حال اولیاءاللہ کے انتقال کا ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جب کسی مزار پر حاضر ہوتے تو اسی طرح صاحبِ مزار کا ادب فرماتے جس طرح اس کی دنیوی زندگی ادب کی متقاضی ہوتی۔ آپکی سیرت کے اس پہلو کو مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

[۴] قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین کیمل پور، محررہ دسمبر ۱۹۷۳ء
مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام آباد فیصل آباد



کے الفاظ میں پڑھیں۔

"آپ کی عادت کریمہ تھی کہ جب بھی کسی مزار پر حاضری دیتے یا کسی سجادہ نشین سے ملاقات کرتے تو ضرور آپ نذرانہ پیش کرتے اور آپ نذرانہ پیش کرنے میں کبھی یہ پرواہ نہ کرتے کہ کم ہے یا زیادہ۔ بسا اوقات صرف ایک روپیہ تک بھی آپ پیش کر دیتے جس پر میں تعجب بھی کرتا کہ اگر گنجائش نہ ہو تو یہ پابندی کیا ضروری ہے۔ مگر کتب حدیث میں یہ پڑھنے کے بعد " قلیل بالدائم کثیر غیر دائم سے بہتر ہے۔" آپ کا التزام سمجھ میں آیا۔ [۵]

علمائے ربانیین ہی اولیاءاللہ ہوتے ہیں جس طرح اولیاءاللہ کا ادب و احترام، توقیر و احتشام ضروری ہے اسی طرح علمائے کرام کا ادب و احترام لازمی ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ علمائے کرام کی توقیر بجا لاتے اور پوری کوشش فرماتے کہ علمائے کرام کی توقیر عوام الناس کے دلوں میں راسخ ہو جائے۔ علمائے کرام کے وقار کی بحالی کا ایک واقعہ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی کی زبانی سُنیے۔

کرشن نگر، آخری بس سٹاپ، لاہور کی جامع مسجد میں جہاں میں خطیب تھا، وعظ کے لیے حضرت صاحب کی خدمت میں درخواست

[۵] قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی۔
مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

پیش کی جس کو آپ نے قبول فرمالیا۔ ساتھ ہی میں نے عرض کی کہ جلسہ کی صدارت کے لیے مسجد کمیٹی کے صدر یا کسی اور صاحب حیثیت کو کہہ دیا جائے، اس پر آپ نے فرمایا۔

وعظ کی مجلس میں صدارت کی کیا ضرورت ہے، نیز علماء کرام کی موجودگی میں کسی غیر عالم کی صدارت موزوں نہیں ہوتی کیونکہ عالم دین ہی مجلس میں صاحب حیثیت اور صدر ہوتا ہے۔[۵۶]

[۵۶] قلمی یادداشت۔ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی۔ مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام، فیصل آباد۔



# حاضر جوابی

حاضر جوابی ایک خوبی ہے اور عطیہ خداوندی ہے۔ بالعموم اس خوبی کے لیے دو بنیادی امتیازات ضروری ہیں

۱. علم وسیع
۲. ذہن رسا

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کو اللہ تعالی نے علم وسیع، ذہن رسا کے ساتھ ساتھ حاضر جوابی کی نعمت سے سرفراز فرما رکھا تھا۔ آپ کے جواب کی خوبی یہ تھی کہ سائل کے مدعا کو سمجھ کر اِس کا ایسا جواب عطا فرماتے کہ اس کا سوال حل ہوجاتا اور ساتھ ہی آپ کے علمی مقام کا وہ معترف ہوجاتا۔ بالخصوص آپ کی حاضر جوابی کے جوہر اس وقت کھلتے جب کوئی مخالف سوال کرتا یا کوئی طالب علم مخالفین کی طرف سے ہونے والے سوال کو پیش کرتا۔ اس سلسلہ میں آپ کے تمام مناظرات شاہد عدل ہیں۔ آپ کے مناظرات کی تفصیل "محدث اعظم پاکستان" میں ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔ یہاں آپ کی حاضر جوابی کے چند واقعات کو درج کیا جاتا ہے۔

مولانا مفتی غلام سرور قادری، لاہور بیان کرتے ہیں کہ حضرت محدث اعظم میں حاضر جوابی کا ملکہ از حد تھا۔ ایک روز ایک حدیث پر بحث

فرماتے ہوئے فرمایا۔

"خدا تعالیٰ کی اعلیٰ نعمت علم ہے اور یہ نعمت حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطہ و وسیلہ کے بغیر نہیں ملتی تو دوسری نعمتیں کیسے مل سکتی ہیں۔"

میں نے ازراہِ استفسار عرض کی۔

حضرت خضر علیہ السلام کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَعَلَّمْنَاهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْماً۔

ہم نے خضر علیہ السّلام کو اپنی طرف سے علم دیا۔ یہاں تو حضور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا کوئی ذکر نہیں۔ آپ نے بڑے جامع لفظوں میں فوراً جواب عنایت فرمایا۔

"عدمِ ذکر، عدمِ وجود کو مستلزم نہیں۔"

پھر وجد کرتے اور جھومتے ہوئے امام شرف الدین بوصیری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر پڑھنا شروع کیا۔

ے وَکُلُّهُمْ مِّنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ مُلْتَمِسٌ
غَرْفًا مِّنَ الْبَحْرِ اَوْ رَشْفًا مِّنَ الدِّيَمِ

یعنی تمام انبیاء و رسل علیہم الصلاۃ والسلام حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ سے اس طرح فیض پاتے ہیں جیسے پیاسا دریا سے پانی کا چلو لے کر، یا بارانِ رحمت سے چھینٹے پاکر پیاس بجھاتا ہے۔

تمام حاضر طلبہ نے بھی وجد کرتے ہوئے آپ کے ہمراہ یہ شعر پڑھا۔



اس طرح میرا عقدہ حل ہوا۔[1]

مولانا محمد فیض احمد قادری فتح پور تحصیل کروڑ فرماتے ہیں کہ ایک دن حضرت قبلہ شیخ الحدیث قدس سرہ نے فرمایا کہ وہابیہ کہتے ہیں

عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ۔

اللہ ہی کے پاس علمِ قیامت ہے یعنی قیامت کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو نہیں اور وہ اس کا علم کسی کو عطا نہیں فرماتا ہے۔

آپ نے ارشاد فرمایا کہ قرآن مجید

عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ

اللہ ہی کے پاس ہے اچھا ٹھکانہ

عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ

اللہ ہی کے پاس ہے حُسنِ ثواب

تو وہابیہ کو چاہیے کہ کوئی نیکی نہ کریں کیونکہ حسن ثواب اور حسن مآب تو اسی کے پاس ہے۔ جس طرح عِنْدَهٗ وہاں ہے یہاں بھی عِنْدَهٗ ہے۔ اس سے تو وہابیہ کا مدعا ثابت نہیں ہوتا۔[2]

[1] قلمی یادداشت مولانا مفتی غلام سرور قادری، لاہور۔ محررہ ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔

[2] قلمی یادداشت مولانا محمد فیض احمد قادری کروڑ پکا، ملتان
محررہ ۴ر رمضان ۱۴۰۹ھ مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ

ایک دن دورۂ حدیث میں آپ نے حدیث پر تقریر کے کے دوران فرمایا۔

"عبرت عمومِ لفظ کی ہوتی ہے نہ کہ محل خاص کی۔"

مولانا محمد ریاض الدین (حال شیخ الجامعہ جامعہ معینیہ غوثیہ ریاض الاسلام اٹک) نے عرض کی۔

مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ کی تفسیر میں ہم بتوں کی تخصیص کرتے ہیں۔ حالانکہ آپ کے بیان فرمودہ قاعدے کے تحت صرف بتوں کی تخصیص کا کوئی معنی نہیں بلکہ بُت اور غیر بُت سب اِسی میں آسکتے ہیں۔ اس لحاظ سے مخالفین کے نظریہ کی تائید ہوتی ہے۔

اِس پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے فرمایا۔

ہمارے ہاں اِس مسئلہ میں تخصیص نہیں یعنی ہم خلاف قاعدہ عمل نہیں کرتے۔ البتہ اتنی بات ضرور ہے کہ تعمیم اپنے پورے نوع کو شامل ہوتی ہے۔ غیر نوع پر اس کے عموم کا کوئی معنی نہیں تو اس لحاظ سے بُت خواہ کسی چیز کا ہو اور جس ہی شکل پر ہو اس کے پورے افراد پر یہ آیت صادق آتی ہے، تو تعمیم ثابت ہوئی نہ کہ تخصیص۔ تعمیم کا اگر مخالفین یہ معنی لیں کہ آیت کا اطلاق انبیاء علیہم السلام اور اولیاء کرام پر ہو تو یہ معنی قطعاً مردود ہے اور مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ کا اطلاق ان مقدس طبقوں پر ہرگز نہیں ہو سکتا، اس لیے کہ یہ مقدس ترین جماعتیں حزبُ اللّٰہ میں شمار ہوتی ہیں نہ کہ مِنْ دُوْنِ اللّٰہ



میں۔ [۲]

ایک مرتبہ ایک شخص حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی مجلس میں حاضر ہوا۔ اس نے عرض کی۔

کیا ولی اللہ لڑکا دے سکتا ہے؟

آپ نے ارشاد فرمایا

"ولی اللہ کے ہاں اللہ تعالیٰ ملتا ہے یا نہیں؟"

اس نے عرض کی: حضور ولی اللہ سے خدا ملتا ہے۔

ارشاد فرمایا:

بتاؤ اللہ تعالیٰ بڑا ہے یا لڑکا۔

اس نے عرض کی:

اللہ تعالیٰ تو بڑا ہے۔

اِس پر ارشاد فرمایا

جب اولیاء اللہ کے ہاں اللہ تعالیٰ مل جاتا ہے تو اُن کے ہاں سے اُن کی دُعا سے لڑکا ملنا کیا مشکل ہے۔ [۳]

[۲] قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین۔ اٹک محررہ ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد مولانا موصوف نے اپنے ایک مکتوب محررہ ۲۱ جمادالاولی ۱۴۱۴ھ بنام فقیر قادری عفی عنہ مولف اوراق ہذا میں اس واقعہ کو ذرا تفصیل سے بیان کیا ہے۔

[۳] قلمی یادداشت مولانا محمد فیض احمد قادری کردڑ پکا۔ محررہ ۴ رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ۔

ایک مرتبہ آپ نے فرمایا:

وہابیہ کہتے ہیں کہ کھانا سامنے رکھ کر ختم نہ پڑھو۔ پھر فرمایا، اُن سے پُوچھا جائے کہ کھانا سامنے نہ ہو اور ختم شریف پڑھا جائے تو جائز ہے یا نہیں۔ اِس کے جواب میں وہ کہتے ہیں کہ جائز ہے۔ اگر پُوچھا جائے کہ کھانا سامنے ہو اور ختم نہ پڑھا جائے تو جائز ہے یا نہیں اِس کے جواب میں بھی وہ کہتے ہیں کہ جائز ہے۔ اس پر آپ نے ارشاد فرمایا۔

اگر دو جائز باتیں مل جائیں تو ناجائز کیسے ہوا۔ [۵]

۵۔ قلمی یادداشت مولانا محمد فیض احمد قادری کہروڑ پکا۔ محررہ ۴ رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ



# انداز تبلیغ و تربیت

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے انداز تبلیغ و تربیت کے ضمن میں "محدثِ اعظم پاکستان" میں متعدد مقامات پر تفصیل سے گفتگو ہو چکی ہے۔ اسی عنوان پر مزید چند واقعات ملاحظہ فرمائیں۔

مولانا مُفتی غلام سرور قادری

مشیر وفاقی شرعی عدالت، اپنی طالب علمی کے زمانہ کا واقعہ سناتے ہیں۔ فرماتے ہیں۔

محدثِ اعظم پاکستان مدرسہ انوار الابرار ملتان کے جلسہ میں تشریف لائے۔ میں اس وقت مدرسہ انوارالعلوم مُلتان میں زیرِ تعلیم تھا مجھے سکھر والے جلسہ میں آپ کی تقریر سُنتے ہی آپ سے عقیدت ہو گئی تھی، اس لیے یہاں بھی شرفِ زیارت حاصل کرنے حاضر ہوا۔ تین جوان آپ سے بیعت ہوئے۔ آپ نے انہیں مسلکِ اہلسنت پر قائم دائم رہنے، اس کی تبلیغ کرنے، نماز ہائے پنجگانہ پابندی سے پڑھنے کی تبلیغ و تلقین فرمائی۔ پھر انہیں داڑھی رکھانے اور مونچھیں کٹانے کا بڑے پیارے انداز میں حکم دیا اور فرمایا کہ جس طرح وتروں کی نماز کو واجب سمجھتے ہو، اسی طرح داڑھی بڑھانے کو بھی واجب سمجھو۔ ایک مشت رکھانا واجب ہے۔ اِس کے

خلاف کرنے یعنی کم کرنے پر گناہ ہوگا اور عذاب ہوگا۔ حضرت محدثِ اعظم کی حسین تلقین کا ان پر گہرا اثر پڑا۔ اُنہوں نے داڑھیاں رکھوا دیں۔ اب وہ بحمدہٖ تعالےٰ شریعت کے پابند ہیں اور بڑی وجاہت رکھتے ہیں۔ [1]

مَولانا حافظ محمد فضل احمد رضوی ہارون آباد میں اپنی طالبعلمی کے زمانہ کا حال سُناتے ہیں۔

1951ء، (۱۔۷۔۱۳۷۰ھ) میں حضرت علامہ استاذ العُلماء مَولانا غلام رسُول رضوی سابق شیخ الحدیث جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد کو حضرت قبلہ محدثِ اعظم علیہ الرحمۃ نے جامعہ رضویہ ہارون آباد میں تدریسی فرائض کے لیے روانہ فرمایا۔ ساتھ ہی چند طلبہ کو فیصل آباد سے ہارون آباد بھیجا اور پھر سالانہ جلسہ پر حضرت صاحب ہارون آباد تشریف فرما ہوئے، تو اتفاق سے حضرت صاحب کے نواسے جناب محمد فضل حق صاحب کی ولادت ہوئی۔ حضرت صاحب نے اس خوشی پر طلبہ کو انڈوں کا حلوہ کھلایا اور چند پند و نصائح فرمائے جو دَرج ذیل ہیں۔

صبح کا وقت باتوں میں ہرگز ضائع نہ کریں۔ نماز کے بعد [تلاوت] بعدہ اپنے اسباق میں مشغولیت ان شاءاللہ العزیز سارا دن اچھا گزرے گا۔

جس قدر علم میں توجہ کرو گے اتنا ہی ترقی و عروج حاصل کرو گے۔

[1] علمی یادداشت مولانا مفتی محمد اسلم قادری، محررہ ۱۹۷۰ء، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد



علم دین کو ذریعہ دُنیا ہرگز نہ بنانا اگر بنایا تو نقصان اُٹھاؤ گے۔

اپنی کتاب کے ساتھ ہر وقت محبت رہے۔ اپنے اسباق کو چار پانچ مرتبہ تکرار کرکے چھوڑنا چاہیے۔ تعلیمی وقت ہرگز نہ اکارت کرو۔

سبق کو جتنا یاد کرو گے اتنا ہی فائدہ اُٹھاؤ گے۔ اپنی کتاب کے سوا کسی اور کو محبوب نہ بناؤ۔

جتنا دُنیا کے پیچھے دوڑو گے اتنا ہی یہ آگے بھاگے گی، جتنا دُنیا کو چھوڑ کر بھاگو گے یہ اتنا ہی تمہارے پیچھے بھاگے گی۔

کھانا، بستر، لباس، مکان ایک وقت نہ ملے تو نہ ملے اپنے اسباق میں مصرُوف رہو۔ اگر سُوکھی روٹی مل گئی تو اِس کے ساتھ گذارا کرکے پڑھائی میں مصرُوف رہو۔

ایسی باتوں کی طرف ہرگز نہ جاؤ جو فضول ہوں، علم دین پڑھو۔ اللہ تعالےٰ اپنے حبیب اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلہ سے علم و عمل میں ترقی عطا فرمائے۔

ہر ماہ میں گیارہ آنہ یا گیارہ پیسہ کی فاتحہ گیارھویں شریف دے کر آپس میں کھالو تو اس میں بھی علم کی ترقی ہے گیارھویں شریف کے پابند بن جاؤ۔ باہم جھگڑا ہرگز نہ کرنا۔ مسائل میں بحث ضروری ہونی چاہیئے۔ [1]

[1] مکتوب مولانا حافظ محمد فضل احمد رضوی ڈسٹرکٹ خطیب محکمہ اوقاف بھلوال، بنام مُعتبر قادری عفی عنہ محررہ ۵ر فروری ۱۹۹۲ء

صوفی منظور حسین غلام محمد آباد، فیصل آباد فرماتے ہیں
ایک حبیب نامی شخص نے مجھ سے کہا کہ میں حضرت قبلہ محدث اعظم سے بیعت کرنا چاہتا ہوں میرے ساتھ چلو۔ میں حبیب نامی ساتھی کو لے کر بیعت کی غرض سے جامعہ رضویہ حاضر ہوا، اور حبیب کا مدعا پیش کر دیا۔ آپ کو دیکھتے ہی وہ ساتھی بہت متاثر ہوا اس کے دل کی مراد پوری ہوئی۔ وہ آپ کے قدموں میں گر کر قدمبوس ہوا۔ آپ نے اسے بیعت فرمایا۔ پھر پوچھا کہ تمہارا نام کیا ہے۔ اس نے عرض کی کہ میرا نام حبیب ہے۔ آپ نے فرمایا

"اے بندۂ خدا! ایسا نہیں کہا کرتے کہو کہ میرا نام محمد حبیب ہے"۔

اتنا سننا تھا کہ اس کے دل کی دنیا ہی بدل گئی۔ آج وہ آپ کے کلمات کی لذت اپنے سینے میں پاتا ہے۔ [3]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی نمازِ عصر کے بعد کی مجلس میں طلباء، علماء کے علاوہ زندگی کے ہر شعبے سے تعلق رکھنے والے حضرات حاضر ہوتے اور استفادہ کرتے۔ اسی نوعیت کی مجلس کا حال مولانا مفتی عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

[3] قلمی یادداشت صوفی منظور حسین غلام محمد آباد، فیصل آباد۔ محررہ ۲۷ اکتوبر ۱۹۸۴ء۔ مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔



بیان کرتے ہیں کہ حاضرین میں ملک کے نامور، دانشور وکیل اہلسنت جناب مختار احمد انور ایڈووکیٹ حاضر تھے۔ انہوں نے ایک استفسار پیش کیا کہ امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ العزیز نے شجرہ قادریہ میں ایک شعر لکھا ہے۔

قادری کر، قادری رکھ، قادریوں میں اٹھا
قدر عبدالقادر قدرتِ نما کے واسطے

شعر کا بظاہر مفہوم یہ ہے قادری کے علاوہ باقی سلاسل ہائے طریقت پسندیدہ نہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جو خود چشتی قادری ہیں اور سلسلہ قادریہ میں حضور امام احمد رضا قدس سرہ کے خاندان میں شرفِ بیعت رکھتے ہیں نے اس استفسار کے جواب میں فرمایا۔

"قادری کر، قادری رکھ اور قادریوں میں اُٹھا" سے مراد یہ ہے کہ اے مولا کریم مجھے حضور سید الاولیاء حضور غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز کے ماننے والوں میں سے بنا دے اور غوثِ اعظم قدس سرہ کے نام لیواؤں میں میرا حشر کرنا۔ اس طرح تمام نقشبندی، چشتی اور سہروردی بھی حضور غوث اعظم کے نام لیواؤں میں شامل ہیں۔ لہٰذا یہ دعا سب سلاسل ہائے طریقت کے لیے یکساں ہے۔ [4]

[4] قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم قادری ہزاروی محررہ ۱۹۸۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

مولانا محبوب عالم بن عبدالرحمٰن خالصہ کالج فیصل آباد،
حضرت پیر قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی مدظلہ خلفِ اکبر و خلیفہ
حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی مسند رشد و ہدایت پر فائز ہونے
کے واقعات کے ضمن میں بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت محدث اعظم
علیہ الرحمہ اپنی علالت سے پہلی بار صحت یاب ہو کر کراچی سے
مراجعت فرمائے لائلپور ہوئے تو احباب کو ایک دو گھنٹہ ملاقات
زیارت کے لیے وقت عطا فرماتے۔ الحمدللہ ناچیز بھی ایک روز حاضر
تھا۔ فرمایا۔

" مولانا معین الدین (مدظلہ) اور مولانا عبدالقادر (مرحوم) کہاں
ہیں بلاؤ۔"

مولانا حاضرِ خدمت ہوئے۔ مجلس میں حاضرین کے سامنے
" فضل رسول" نام کی خوب خوب تعریف فرمائی۔

فرمایا: فضل رسول کتنا پیارا نام ہے۔ یو۔پی، سی۔پی
میں یہ نام مشہور و معروف ہے۔ نام محمد اور پکارنے کو فضل رسول
فضل رسول، فضل رسول ......"

حضرت آقائے نعمت بار بار نام لے رہے تھے کہ حاضرین
کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ ۵ے

۵ے قلمی یادداشت مولانا محبوب عالم فیصل آباد۔ محررہ ۲۳ رمضان ۱۳۹۳ھ
مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔



حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی علالت اور نقاہت کے
پیش نظر حاضرین کو برخاست کر دیا گیا۔ مولانا محبوب عالم فرماتے
ہیں کہ فضل رسول نام کی تعریف کرنے اور اس نام کو بار بار دہرانے
میں اس امر کی تربیت تھی کہ حاضرین جان لیں کہ میرا جانشین
" فضل رسول" ہی ہے۔ مدظلہم الاقدس بحرمۃ سیدالجن والانس
صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم و بحرم غوث الثقلین رضی اللہ تعالےٰ عنہ۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے کمال اتباعِ سنتِ
مصطفیٰ کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنی خلافت کے لیے اسی طرز ایما
کو اختیار فرمایا جو حضور سرور عالم و عالمیان صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم
نے اپنی نیابت و خلافت کے لیے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
کے بارے میں اختیار فرمایا۔

سبحٰن من زین العلماء العارفین بسنۃ نبیہ الکریم علیہ التحیۃ والتسلیم

پیارے پیارے ناموں کی عظمت اُجاگر کرنے کا ایک واقعہ
جناب فیض الرسول اختر، ساکن برنالہ ۱۰۳ ج۔ب، فیصل آباد بیان
کرتے ہیں۔

۱۳۷۸-۷۹ھ/۱۹۵۹ء کو جب بندہ اسلامیہ کالج لائلپور میں
پڑھتا تھا۔ اپنے والد محترم حاجی شیر محمد کے ہمراہ مولانا حافظ احسان الحق
رضوی سے ملاقات کے لیے جامعہ رضویہ پہنچا۔ معلوم ہوا کہ مولانا
موصوف حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے کمرہ میں موجود ہیں۔

اور وہاں کتاب لکھ رہے ہیں۔ بندہ وہیں حاضر ہوا۔ سلام عرض کرنے کے بعد وہیں مولانا موصوف کے پیچھے بیٹھ گیا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ پلنگ پر جلوہ افروز تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد آپ نے پوچھا برخوردار کا نام کیا ہے۔

عرض کیا گیا، فیض الرسول

حضرت محدثِ اعظم قدس سرہ نے جب میرا نام سنا تو آپ فوراً پلنگ سے نیچے تشریف لائے اور فرمایا:

برخوردار اٹھ کر مجھے ملو۔

چنانچہ میں آپ سے بغلگیر ہوا۔ اس وقت جو لطف و سرور حاصل ہوا، بیان سے باہر ہے۔ [76]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے اس محبت بھرے عمل نے پیارے ناموں کی عظمت کی عملی تربیت دی۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی عادت مبارکہ تھی کہ سر میں سرسوں کے تیل کی مالش کراتے اس کے لیے بالعموم اس طالب علم کا انتخاب کیا جاتا جس کی خصوصی تربیت کرنا مقصود ہوتی وہ طالبعلم انتہائی قرب پاتا۔ اسی اثنا میں آپ اس کی علمی، عملی اور روحانی تربیت فرماتے۔ [77]

[76] مکتوب فیض الرسول اختر بنام حضرت غازی فضل احمد مدظلہ محررہ ۸ نومبر ۸۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

[77] قلمی یادداشت مولانا شمس الزماں قادری لاہور محررہ ۲۱ اگست ۱۹۷۵ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد



مولانا ابوالبدر محمد شمس الزماں قادری لاہور جامعہ رضویہ فیصل آباد میں اپنی طالب علمی کے واقعات بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ طالب علمی کے دوران ستیانہ بنگلہ فیصل آباد میں مجھے غیر مقلدوں سے مناظرہ کرنا تھا۔ اس کے لیے نماز عصر کے بعد جامعہ کے صحن یا چھت پر چہل قدمی کے دوران مناظرہ میں طرز استدلال سمجھایا کرتے۔ ایک روز جامعہ کی چھت پر چہل قدمی کے دوران مغرب کے قریب فرمایا:

"مولانا! چاند نظر آنے والا ہے ذرا دیکھو"

بندہ نے چاند دیکھ لیا اور انگلی کے اشارہ سے حضرت کو بتانا چاہا۔

آپ نے فرمایا:

"مولانا! چاند کی طرف انگلی کا اشارہ کرنا منع ہے۔ آپ یوں کہیں کہ فلاں مکان یا درخت کے اس کونے پر چاند نظر آ رہا ہے۔ چاند کی طرف انگلی کرنا بے ادبی ہے۔ [78]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ ایسے مربی تھے جو شریعتِ مطہرہ کے ایک ایک حکم اور عمل کی تربیت بڑے پیار و محبت سے دیتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ علماء تو رہے ایک طرف ایک عام ان پڑھ آدمی بھی شریعت مطہرہ کا مجسمہ پیکر بن جاتا۔

[78] قلمی یادداشت مولانا شمس الزماں قادری، لاہور، محررہ ۲۱ اگست ۷۵ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی عادت مبارکہ یہ تھی کہ
طالب علم کو وہی کچھ پڑھنے کی ترغیب دیتے جس کی وہ استعداد
رکھتا ہو۔ بعض مرتبہ ایسا بھی ہوا کہ بڑی عمر کے لوگوں نے جامعہ رضویہ
میں طلبہ کی تعلیم میں انہماک اور علم و علماء کی فضیلت جان کر علم دین
باقاعدہ پڑھنے کا ارادہ ظاہر فرمایا۔ بعض اوقات حفظ قرآن مجید
کا شوق رکھنے والوں نے حفظ قرآن مجید کی اجازت چاہی۔ اس
صورت میں آپ ملاحظہ فرمایا کرتے کہ اس خواہش رکھنے والے
کی ذہنی استعداد کیا ہے اور دنیوی معاملات اور تلاش معاش
سے فراغت بھی پا سکتا ہے یا نہیں۔

اسی نوعیت کی ایک سرگذشت صوفی محمد عمر دراز، پرانی
غلہ منڈی فیصل آباد بیان کرتے ہیں۔

ایک مرتبہ میرے دل میں قرآن پاک حفظ کرنے کا شوق
پیدا ہوا۔ میں نے حافظ مختار احمد صاحب سے عرض کیا کہ آپ
مجھے قرآن مجید حفظ کرا دیں۔ انہوں نے مشورہ دیا کہ اس سلسلہ
میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز سے اجازت لے لیں
میں نے عشاء کی نماز کے بعد حضرت سے عرض کی کہ میں قرآن مجید
حفظ کرنا چاہتا ہوں۔ آپ اجازت فرمائیں۔

اس پر آپ نے ارشاد فرمایا:

" قرآن مجید کا حفظ کرنا پہاڑ اُٹھانے کے برابر ہے۔ پھر آپ



شادی شدہ ہیں۔ کاروباری تفکرات ہیں۔ اِس لیے یہ کام مشکل ہے
بچپن میں آسانی سے حفظ ہو سکتا ہے۔ اب بہت مشکل ہے۔ ہاں
اگر کوئی ولی نظر کر دے تو اب بھی ہو سکتا ہے۔"

صوفی محمد عمر دراز بیان کرتے ہیں کہ میں نے چاہا کہ آپ کے
قدموں میں گر جاؤں اور عرض کروں کہ حضور! آپ بھی ولی کامل
ہیں۔ آپ کے ہوتے ہوئے کس کو تلاش کروں مگر میں بالکل حرکت
نہ کر سکا۔

اس کے بعد آپ نے میرے حسبِ حال ارشاد فرمایا:

آپ سورتیں یاد کر لیں آسانی سے حفظ ہو جائیں گی۔ ۹؎

۹؎۔ قلمی یادداشت صوفی محمد عمر دراز رضوی محررہ ۹ ستمبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

# شیخ الحدیث

## مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد قدس سرہ العزیز

ماضی قریب میں برصغیر کی پاک و ہند میں تقسیم سے پہلے یہاں علمائے کرام اور مشائخ عظام کی کثرت نے اس خطہ کو علوم و معارف کا سدا بہار چمنستان بنا رکھا تھا۔ جلیل القدر عُلمائے کرام اور حاملانِ اسرارِ معرفت مشائخ عظام کی تدریس، تبلیغ اور تربیت کے مقامات علمی اور روحانی مراکز نے مُسلمانوں کے افلاس و غربت کے احساس کو بڑی حد تک زائل کیے رکھا۔ اغیار کی غلامی کے باوجود اِن مردانِ احرار کی تربیت میں کسی دَور میں اور کسی جگہ کمی نہ آئی۔ یہی وجہ ہے کہ اِن میں کسی کے اُٹھ جانے سے مسندِ علم و عرفان خالی نہ ہوتی تھی۔ اِن کا تربیت یافتہ اِس مسند کی زینت بن جاتا۔

جس طرح تمام مخلوق اللہ کا کنبہ ہے۔ تمام حضرت آدم علیہ السلام کی اَولاد ہیں۔ عربی، عجمی، خاندانوں اَور قبائل کی تقسیم اعتباری ہے، اور پہچان کے لحاظ سے مفید بھی ہے۔ قبائل کا وجُود اور پھر ان کی ضمنی تقسیم سے بندگانِ خدا کو پہچاننے میں آسانی ہے، ورنہ سَب ہی اولادِ آدم ہیں۔ اِسی طرح علمائے حقانیین اور مشائخ ربانیین اگرچہ ایک قسم کے علوم اور معارف حاصل کر کے مرتبہ و مقام پاتے ہیں۔



بنیادی علوم اور معارف میں سَب ہی یکساں ہیں۔ اس لحاظ سے تمام علماً اور مشائخ ایک ہی وصف سے ممتاز ہیں۔

بنیادی علوم اور معارف کے حصُول کے بعد اگر کسی ایک علم میں کسی عالم کو درجہ تخصص حاصل ہو جائے تو وہ اِس وجہ سے اِسی علم کے ماہرین میں شمار ہوتا ہے۔ مثلاً فقہ، حدیث، تفسیر، نحو، بلاغت، فلسفہ، کلام وغیرہ۔ ایسے علوم کا ماہر فقیہ، محدث، مفسر، نحوی، ادیب، فلسفی اور متکلم کے نام سے شہرت پاتا ہے۔ ماضی قریب میں ایسے ممتاز نام اکثر پڑھنے سننے میں آتے رہے۔ البتہ ایک امر قابلِ ذکر یہ ہے کہ ان ممتاز ناموں سے صرف انہی حضرات کو یاد کیا جاتا جو اِن علوم میں درجہ تخصص پر فائز ہوتے تھے۔ خواہ مخواہ اپنے کسی محبُوب عالم کو ان ممتاز ناموں سے یاد کرنے کا رواج نہ تھا، ایسے ناموں کو ہر کس و ناکس کے حق میں استعمال نہ کیا جاتا۔ یہ ایک اخلاقی اور علمی ذمہ داری تھی جو اکثر و بیشتر پوری ہوتی رہی۔

اس مقام پر میں چند مثالوں سے اپنے مدعا کو واضح کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔

حجۃ الاسلام، مولانا حامد رضا بریلوی
مُفتیٔ اعظم، مولانا مصطفیٰ رضا نوری
صدر الشریعہ، مولانا محمد امجد علی اعظمی
صدر الافاضل، مولانا سید نعیم الدین مُراد آبادی

فقیہ اعظم ، مولانا محمد شریف کوٹلی لوہاراں

سراج الفقہاء ، مولانا سراج احمد خانپوری

تاج العلماء ، مولانا محمد عمر نعیمی

امام المحدثین ، مولانا سیّد دیدار علی الوری وغیرہ ۔ رحمہم اللہ تعالی

اس دور میں اگر نام کے بجائے صرف ان کے القاب کا ذکر کر دیا جاتا تو وہ لقب بھی بمنزلہ اسم علم کے کام دیتا ہے شخصیت کے تعارف میں کوئی ابہام نہ رہتا ۔

قیام پاکستان کے پندرہ بیس برس بعد تک یہ کیفیت رہی اور یہ القاب صرف مخصوص حضرات کے نام کا حصّہ رہے ۔ مثال کے طور پر

مفتیٔ اعظم ، مولانا ابو البرکات سید احمد قادری الوری لاہوری

فقیہ دوراں ، مولانا نور اللہ بصیر پوری

غزالی دوراں ، مولانا سید احمد سعید کاظمی

شیخ القرآن ، مولانا عبد الغفور ہزاروی

شیخ الاسلام ، مولانا خواجہ محمد قمر الدین سیالوی

حکیم الامت ، مولانا مفتی احمد یار خاں بدایونی ، گجراتی

مناظر اسلام ، مولانا محمد عمر اچھروی

خطیب الاسلام ، مولانا قاری احمد حسین فیروز پوری

فقیہ العصر ، مولانا مفتی اعجاز ولی خاں



مبلغ اسلام ، مولانا محمد عبد العلیم صدیقی میرٹھی

اسی طرح مشائخ عظام میں سے

امیر ملت ، پیر سید جماعت علی علی پوری

شمس العارفین ، پیر شمس الدین سیالوی

امیر حزب اللہ ، پیر غلام حیدر علی جلال پوری وغیرہ

علماء و مشائخ کی اس جماعت کے فرد فرید اور وحید مولانا محمد سردار احمد کو شیخ الحدیث اور محدث اعظم کے مبارک القاب سے یاد کیا جاتا تھا ۔ یہ القاب صرف آپ ہی کے لیے استعمال ہوتے تھے، اس دور میں اگر کوئی شخص اپنے کلام اور بیان میں صرف حضرت شیخ الحدیث یا حضرت محدث اعظم استعمال کرتا تو ذہن میں فوراً مولانا ابو الفضل محمد سردار احمد کا نام سامنے آجاتا ۔

رحمة الله عليهم رحمة واسعة

اب ہماری علمی و روحانی پستی ، درماندگی کے ساتھ افسوس کا ایک پہلو یہ بھی ہے کہ مذکورہ جلیل المنزلت القاب کی عظمت کو ہم نے کم کر دیا ہے وہ یوں کہ ہر چھوٹے بڑے عالم کے نام کے ساتھ ان القاب کے استعمال کا رواج عام کر دیا ہے ۔ اب ہمارا ہر محبوب عالم مفتیٔ اعظم بھی ہے، فقیہ اعظم بھی ہے، شیخ الحدیث بھی ہے اور محدث اعظم بھی، مبلغ اسلام بھی ہے، مناظر اسلام بھی ہے ---------- اور نہ جانے کتنے عمدہ القاب کا حق دار ہے ۔ ؟

جس طرح ہر اہل کو اس کا حق ملنا ضروری ہے اِسی طرح غیرِ اہل کو حق دار بنانا اور بتانا ظلم و زیادتی ہے۔ جو عالم ربّانی اور شیخ طریقت علم و معرفت کے جس وصف میں ممتاز ہے اسے اِس وصف و لقب سے یاد کیجئے۔ یہی راہ حق ہے اور یہی راہ صواب

تذکرہ محدث اعظم پاکستان (دو جلد) میں صاحب تذکرہ کے لیے بالعموم حضرت "شیخ الحدیث" قدس سرہ کا لقب اِستعمال کیا گیا ہے، کیونکہ یہ لقب بمنزلہ آپ کے علم کے ہے۔

اسی طرح اس کتاب میں بھی یہی اسلوب اختیار کیا گیا ہے اس میں اختصار اور سہولت کے علاوہ آپ کا علمی مرتبہ و مقام بھی واضح ہوتا ہے۔





# فوائد حدیثیہ

## حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز

### چند مثالیں

نبراس المحدثین حضرت مولانا ابو الفضل محمد سردار احمد قدس اللہ اسرارنا بسرہ النوری نے کتب احادیث پر عربی میں حواشی اور تعلیقات لکھے۔ صحاح ستہ کی جو کتابیں آپ کے زیرِ مطالعہ رہتیں اکثر و بیشتر کے صفحات پر، بین السطور میں جہاں جگہ خالی ہوتی حواشی تحریر فرماتے، آپ کے کتب خانہ میں جواب آپ کے خلفِ اکبر و خلیفہ مجاز حضرت پیر قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی کی تحویل میں ہے۔ یہ حواشی تا حال قلمی صورت میں موجود ہیں۔ اکثر و بیشتر مقامات پر حواشی آپ کے تعمق نظر اور تبحر علمی کا شاہکار ہیں۔ یہ سرمایۂ علم آپ کے طبع زاد ہیں، ان کتب کے بعض صفحات پر دیگر شارحین کی عبارات بھی درج ہیں تاکہ متعلقہ حدیث کی تدریس کے دوران ان عبارات کو مسائل کے استخراج میں بطور استشہاد پیش کیا جائے۔

تذکرہ محدثِ اعظم پاکستان کی تدوین کے دوران اِن حواشی سے اقتباس کیا تھا اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے اندازِ تدریس میں بطورِ شواہد پیش کیا تھا اور ساتھ ہی اِس تمنا کا اظہار کیا تھا کہ

کوئی صاحب علم اِن حواشی کو ترتیب دے کر منظر عام پر لائے۔ یہ
خواہش اور تمنا آج بھی شدت سے محسوس کرتا ہوں۔ ہمارے جامعات
میں احادیثِ طیبہ کے اساتذہ کرام اس کام کو آسانی سے کر سکتے ہیں،
کاش کوئی آگے بڑھے اور یہ سعادت حاصل کرے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی ایک اور عادت یہ تھی کہ
کتب احادیث کی جلد بندی کے وقت خاصی مقدار میں خالی اَوراق
شامل کروالیتے تاکہ ان خالی اَوراق پر مطالب احادیث کی نشاندھی ہو
سکے۔ چنانچہ آپ کے زیرِ مطالعہ کتب احادیث میں یہ امر ملاحظہ کیا
جاسکتا ہے۔

اِن مطالب اَحادیث میں آپ نے کیا بیان کیا ہے اسکا جواب
نہایت مشکل ہے۔ آپ کے ذہن میں متعلقہ حدیث شریف سے جو
مسائل متعلق ہوتے، اِن مسائل کے دیگر دلائل اور شواہد، جس حُسن انداز
سے تدریس احادیث کے وقت تقریر فرماتے، اِس کا بیان الفاظ میں
بہت مشکل ہے۔ ممتاز دانشور اور ماہرِ تعلیم پروفیسر ڈاکٹر محمد اسحٰق قریشی،
فیصل آباد حضرت شیخ الحدیث کے اندازِ تدریس کو اپنے الفاظ میں یُوں
بیان کرتے ہیں۔

" بارہا مسندِ تدریس سجی دیکھی۔ ایک نصف دائرہ جس میں
طلبہ کندھے سے کندھا جوڑے، صف بستہ، سامنے حضرت شیخ الحدیث
نہایت اَدب و احترام کی تصویر بنے، موضوع کے تقدس کا عملی اظہار



بن کر تشریف فرما ہوتے۔ ایک طالب علم حَدیث شریف کی قرأت
کرتا۔ سب اس کے انداز قرأت اور اسلوب تکلّم پر نظر رکھتے، حرکات
اور اعراب پر توجہ رہتی، غلطی کی نشاندھی ہوتی اور بالآخر متن کی مکمل
تصحیح کے بعد اِس کی توضیحات کا لمحہ آتا۔ ہر لفظ کی تفسیر بیان ہوتی
اور عربی الفاظ کی تفہیم کی ہر صُورت آزمائی جاتی۔ ترجمہ و تفہیم کا حق ادا
ہوتا تو استنباطِ مسائل اور تطبیق احکام کی منزل آتی۔ بین السطور مفہوم
کا بیان ہوتا۔ صراحۃ النص سے مسائل اخذ کیے جاتے۔ پھر اشارہ و کنایہ
کی بنیاد پر مطالب کا بے پایاں دفتر کُھل جاتا۔ ہم معنی، قریب المعنی
روایات کی تطبیق ہوتی اور بظاہر مخالف روایات کی تاویل کا حق
ادا کیا جاتا۔ یوں محسوس ہوتا کہ قرآن و حدیث اور اقوالِ عُلماء مستحضر
ہیں اور استشہاد میں کہیں نہ سقم ہے نہ ژولیدہ بیانی کا گلہ، بے تکان
اور والہانہ انداز میں گفتگو ہوتی۔ مفہوم کی وضاحت کا ہر انداز آزمایا
جاتا، حتی کہ متنِ حدیث کی مراد سطح ذہنی پر جگمگانے لگتی۔ رَوایات
کے استشہاد سے حافظے کی قوت کا اندازہ ہوتا اور ہر ہر حَرف کے
وَرے جھانکنے کے پُرتاثیر انداز سے موضوع سے محبت اَور خلوص کا
ثبوت ملتا۔ " (محدثِ اعظم پاکستان، جلد اوّل ص ۲۷۹، ۲۸۰)

حدیث کی تدریس اور اس کے معانی و مطالب کی تفہیم کے
دوران جو انداز حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اختیار فرماتے اور
گھنٹوں مسلسل درسِ حدیث ہوتا، قلم اِس کا کماحقہ کس طرح احاطہ

کر سکے۔ البتہ حدیث سے جو مطالب و معانی حاصل ہوتے انہیں متعلقہ صفحہ پر بالعموم اور کتاب کے ابتداء میں زائد اوراق پر بالخصوص درج فرما دیتے۔ یہ تحریر صرف اشارہ پر مشتمل ہوتی۔ اس میں تشریحی انداز نہ ہوتا بلکہ بعض اوقات تو حدیث میں سے صرف وہی جملہ درج فرماتے جس سے مسئلہ اخذ کیا جانا مطلوب ہوتا۔

یہ اشارات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی قوتِ بیانیہ کا ایک انداز لیے ہوئے ہیں۔ تشریحی انداز تو تدریس کے وقت معلوم کیا جا سکتا تھا اور یہ اختصار بھی آپ کی قدرت علمی پر دلیل ہے۔ گویا یہ متن ہے اور تقریر اس کی تشریح۔

کتبِ احادیث کے اوائل میں زائد صفحات اس قسم کے اشارات سے بھر جاتے۔ ان اشارات کی تفہیم اور تشریح کے لیے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی وسعت علمی، مسائل کا استحضار، موضوع سے لگن، محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور مخلوق خدا پر شفقت درکار ہے، جو اب نایاب نہیں تو کمیاب ضرور ہے۔ مجھ جیسے بے بضاعت کے لیے ان سے اخذ معانی و مطالب ایک دشوار امر ہے۔ تاہم اس جذبہ کے تحت کہ کوئی صاحب علم، صاحب ذوق ان اشارات سے معانی و مفاہیم کو احاطہ تحریر میں لے آئے، ان سے خود استفادہ کرکے، دوسروں کے لیے آسان فرمادے۔ ان حواشی اور اشارات کو اصلی حالت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ نیز ان فوائدِ حدیثیہ سے آنے والا مورخ آپ کے



مقامِ علمی کا اندازہ کر سکے گا۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے ان فوائدِ حدیثیہ میں موجودہ دور کے تمام اعتقادی، فقہی اور اختلافی مسائل کے دلائل ہیں۔ یاد رہے کہ محدثین نے اپنی کتب، صحاح، سنن، جوامع اور مسانید میں مختلف ابواب میں متعدد احادیث جمع فرمائی ہیں۔ ابواب سے متعلق متعدد احادیث کو جمع کرکے متعلقہ مسئلہ واضح کیا جاتا ہے۔ مگر متعلقہ مسائل کے علاوہ ان احادیث سے دیگر مسائل کا استنباط بھی ہوتا ہے۔ ان فوائدِ حدیثیہ میں مستنبط ہونے والے نئے مسائل اور دلائل کا ذکر ہے، اس لیے یہ فوائد حدیثیہ فوائد سے بھرپور ہیں اور خاصے کی چیز ہیں۔ اہلِ علم صاحبانِ ذوق کے لیے ارمغانِ حدیث ہیں۔

چونکہ یہ فوائد قلم برداشتہ لکھے گئے ہیں اس لیے ان میں کسی ترتیب کو ملحوظ نہیں رکھا گیا۔ تعمق نظر کے بغیر، سرسری طور پر یہ بتانا بھی ممکن نہیں کہ ان میں کون کون سے مسائل بیان ہوئے تاہم ایک نظر میں پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں:

۱۔ حضور سید الکونین رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب
۲ اختیار
۳۔ تصرف
۴ فضائل
۵۔ امتناع نظیر

۶۔ ملکِ تام

۷۔ حیاتِ مبارکہ

۸۔ ندائے یارسُول اللہ

۹۔ حاضر ناظر

۱۰۔ میلاد

۱۱۔ قیامِ تعظیمی وغیرہ

۱۲۔ اور تقلید شخصی کے دَلائل

۱۳۔ فضائل صحابہ

۱۴۔ کرامات اولیاء اللہ

۱۵۔ محبُوبانِ ربِّ قدیر سے استعانت

۱۶۔ مومنین کا عبدِ مُصطفیٰ ہونا۔

۱۷۔ اَولیاءاللہ کی نذر و نیاز

۱۸۔ اِن کے لیے جانور ذبح کرنے کا جواز

۱۹۔ مُسلمانوں میں رائج روایات مثلاً تیجہ، سَاتواں، دسواں، چالیسواں وغیرہ۔

۲۰۔ ایصَالِ ثواب کے لیے مروجہ فاتحہ، دُعا بعد جنازہ وغیرہ۔

۲۱۔ فرقِ باطلہ مثلاً نجدی، وَہابی، دیوبندی، مرزائی، شیعہ، خاکساری، پرویزی، چکڑالوی، مودودی وغیرہ کی تردید اور اِن سے مقاطع کے دلائل۔



۲۲۔ بظاہر مخالف مفہوم کی اَحادیث میں تطبیق

۲۳۔ ناسخ ومنسوخ کا بیان

۲۴۔ ائمہ مجتہدین کے فضائل

۲۵۔ اُصول حدیث اور

۲۶۔ اسماء الرجال کے علاوہ متعدد موضوع شامل ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی وسعت علمی، دلائل کا استحضار اور احادیثِ طیبہ پر گہری نظر کا اندازہ کرنے کے لیے صِرف بخاری شریف جلد اوّل پر آپ کے فوائدِ حدیثیہ کو سامنے رکھیے تو معلوم ہوگا کہ آپ نے حضُور نبی اکرم محبوب ومکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کے علمِ غیب کے اثبات کے لیے دو سو بیس احادیث۔

اختیار اور فضائل کے لیے ایک سو پچاسی احادیث

کرامات ومعجزات کے لیے پچاس

فضائل صحابہ کے لیے چالیس

اُصولِ حدیث، اسماء الرجال اور تقلیدِ شخصی کے وجوب کیلئے ایک سو پچاس احادیث۔ اور حاضر و ناظر کے اثبات کیلئے بارہ اقوال ائمہ جمع فرمائے ہیں۔ یہ تفصیل بخاری شریف کی جلد اول سے متعلق ہیں۔

علاوہ ازیں دیگر عنوانات سمیت سات سو سے زائد دلائل اور احادیث کا مجموعہ اور بخاری شریف جلد ثانی کے چھ سو سے زائد فوائدِ حدیثیہ اُمت کے لیے گلدستہ محبت اور ارمغان حدیث ہے۔ صحاح ستہ کی

دیگر کتب کے فوائد اگرچہ اِس کثرت سے نہیں تاہم وہ بھی اپنی جگہ اہم ہیں۔

فجزاہ اللہ جزاً اوفی عنا وعن المسلمین ورضی اللہ عنہ و عنا وعن المسلمین

بحرمۃ سید الانبیاء والمرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وصحبہ وبارك وسلّم۔

وبحرمۃ سید الاولیاء الکاملین سیدنا الغوث الاعظم الجیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

آئندہ سطور میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کے ان فوائدِ حدیثیہ سے چند اقتباس پیشِ خدمت ہیں۔ اِن کی توضیح فقیر غفرلہ القدیر (مولف اوراق ہذا) کی طرف سے ہے۔ اگر کوئی عبارت مسلکِ حق سے متصادم ہو تو اس کو فقیر غفرلہ القدیر کی کم علمی پر محمول فرماتے ہوئے اِصلاح کی کوشش فرمائیں۔ حضرت موصوف کا دامن ان اغلاط سے پاک ہے۔

کِسی شے کے جائز یا ناجائز، حلال یا حرام ہونے کے لیے نصوص شرعیہ میں سے اگر کوئی صریح نص دستیاب نہیں ہوتی تو ایسی صُورت میں علماء کرام شریعت کے مسلمہ قواعد میں سے کِسی قاعدہ سے مسئلہ کا جواز یا عدم جواز حلت وحرمت اخذ کر لیتے ہیں۔ ایسی صورت کوئی جامع قاعدہ ہی اس مسئلہ میں بمنزلہ نص کے ہوتا ہے۔



حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے متذکرہ اصول حدیث سے ثابت کیا۔ بخاری شریف زیرِ باب الخیل لثلثۃ وقول اللہ تعالٰی والخیل والبغال والحمیر لترکبوھا وزینۃ میں ایک طویل حدیث میں گھوڑے کی سواری کے بارے میں فرمایا کہ:

یہ سواری بعض کے لیے باعثِ اجر ہے۔

بعض کے لیے جائز ہے

اور بعض کے لیے باعثِ گناہ

متذکرہ اُمور کی وضاحت فرمانے کے بعد حدیث کے اس حصہ سے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے اِستدلال کیا

وسئل رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم عن الحمر فقال ما انزل علی فیھا الا ھذہ الایۃ الجامعۃ الفاذۃ فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ [1]

حضورِ شارع علیہ الصلاۃ والسّلام سے گدھے کی سواری کے بارے میں پُوچھا گیا کہ کیا اِس میں بھی ثواب اور اجر ہے تو آپ نے فرمایا:

اس بارے میں کوئی صریح حکم تو مجھ پر نازل نہیں ہوا۔ البتہ قرآن مجید کی آیت۔

[1] بخاری جلد اوّل ص: ۳۰۱، مسلم شریف جلد اوّل ص: ۳۱۹

فمن یعمل مثقال ذرة خیرا یره ومن یعمل مثقال ذرة شرا یره ۔

(جو ذرہ بھر نیکی کرے اس کا اجر پائے گا اور جو ذرہ برابر برائی کرے اس کا بدلہ پائے گا)

ہر خیر اور شر کے احکام کی جامع ہے ۔ اسی سے مسئلہ مستنبط ہوتا ہے کہ گدھے کی سواری کے احکام کیا ہیں ۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے یہ مختصر مگر جامع کلمات اس حدیث کے ضمن میں بڑی اہمیت کے حامل ہیں ۔

فیه الارشاد الی الاستنباط من العمومات والاطلاقات تدبر فانه ینفعك فی مواضع شتی ۔ [2]

اس حدیث میں عمومی احکام اور مطلق نصوص سے احکام اخذ کرنے کی طرف اشارہ ملتا ہے ۔ اس حدیث اور اس اصول کو یاد رکھو ۔ بہت جگہوں میں یہ کلیہ نفع دے گا ۔

[1] بخاری شریف ، باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم رب مبلغ اوعی من سامع ۔

حجۃ الوداع کے موقع پر شارع علیہ الصلاۃ والسلام نے دوران خطبہ ارشاد فرمایا ۔

[2] فوائد حدیثیہ ، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ



قال ای یوم هذا فسکتنا حتی ظننا انه سیسمیه سوی اسمه قال الیس یوم النحر ........ الی آخره [3]

یہ کون سا دن ہے ۔ صحابہ کرام فرماتے ہیں کہ ہم خاموش رہے اور ہمارا گمان تھا کہ شاید اس دن کا حضور علیہ السلام کوئی اور نام رکھ دیں ۔ پھر آپ نے فرمایا کیا یہ یوم نحر نہیں ..........)

حجۃ الوداع کے موقعہ پر جو صحابہ کرام حج کے لیے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے ہمراہ حج کے لیے تشریف لائے ۔ مناسک حج ادا کیے، وہ کیسے بھول سکتے ہیں کہ یہ ایام کون سے ہیں ۔ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے استفسار پر ان کی خاموشی بلا وجہ نہ تھی ۔ اس میں حکمت یہ تھی کہ یہ دن اگرچہ یوم النحر ہے مگر حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم شارع ہیں، آپ اگر چاہیں تو اس دن کو کسی اور نام سے موسوم فرما دیں ۔ اس لیے تقاضائے ادب کے تحت خاموشی اختیار فرمائی ۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز علامہ کرمانی شارح بخاری کے حوالہ سے فرماتے ہیں ۔

فیه اشارة الی تفویض الامور بالکلیة الی الشارع [4]

یعنی صحابہ کرام رضوان اللہ تعالے علیہم اجمعین کے عمل سے یہ امر ثابت ہوتا ہے کہ تقاضائے ادب یہ ہے کہ تمام امور کو شارع علیہ الصلاۃ والسلام کے سپرد کر دیا جائے ۔

[3] بخاری جلد اول ص ۱۶ [4] فوائد حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

منتظمین اور مسترشدین کے لیے اس حدیث کے فائدہ کو ایک مختصر جملہ سے واضح فرما دیا۔

ے یہ مسئلہ نصوص شرعیہ، آیات قرآنیہ، احادیثِ طیبہ اور اقوال ائمہ کرام سے ثابت ہے کہ محبوبانِ خدا، انبیاء و اولیاء کو خطاب کرنا جائز ہے۔ اگرچہ یہ محبوبان بظاہر سامنے نہ ہوں۔ اِس لیے کہ یہ کریم حضرات اپنے رب کی عطا کردہ قوت سے ندا کرنے والے کی ندا سُنتے ہیں۔ اِس میں قبل وصال اور بعد وصال کی کوئی تخصیص نہیں۔ بلکہ علماء تو فرماتے ہیں کہ مومن کے علاوہ کافر بھی بعد موت اپنی قبر میں منادی کی پکار سُنتا ہے۔ قبرستان میں چلنے والے کی جُوتی کی آہٹ سُنتا ہے۔ قوم کو عذاب آنے کے بعد حضرت شعیب علیہ السلام نے ان کی میتوں پر جاکر انہیں ندا دی۔ غزوہ بدر میں کفار کے مقتولین کو سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ندا دی۔ یہ دلائل ہر ذی علم کے سامنے ہیں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے اس مسئلہ کے لیے نہایت اچھوتے انداز میں درج ذیل حدیث سے استنباط فرمایا۔

یا امۃ محمد واللہ لو تعلمون ما اعلم لضحکتم قلیلا ولبکیتم کثیرا۔ ۵ے

(اے اُمت مصطفیٰ! اگر تم وہ کچھ جانتے جو میں جانتا ہوں

۵ے ۔ فوائدِ حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ۔



تو تم بہت گریہ زاری کرتے اور کم ہنستے)

آپ نے نہایت مختصر دو جملوں میں دو مسئلوں کے اثبات کی طرف اشارہ فرمایا۔

فیہ النداء لجمیع الامۃ بیا........ فیہ خصوصیۃ العلم۔ ۶ے

۱۔ اُمتِ مصطفیٰ کی گنتی و تعداد بے شمار ہے۔ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال سے قبل جو حضرات آپ پر ایمان لائے وصال کے بعد آپ کے متبعین اور قیامت تک ہونے والے سب مومن حضور کی اُمت ہیں، بلکہ عند التحقیق تمام اولین و آخرین میں سے جو بھی اللہ تعالیٰ پر ایمان لایا۔ انبیاء سابقین اور ان کے اُمتی سب ہی حضور سرورِ کائنات کے اُمتی ہیں۔ ان سب کو حضور شارع علیہ السلام نے حرفِ ندا سے خطاب فرما کر واضح فرما دیا کہ ندا کے لیے ضروری نہیں کہ منادی سامنے حاضر ہو بلکہ آنکھوں سے بظاہر پوشیدہ کو بھی ندا کرنا جائز ہے۔ مسلمانوں کا اِسی پر اعتقاد ہے اور اِسی پر عمل۔ مسلمان یا رسول اللہ اور یا غوثِ اعظم وغیرہ خطاب اِسی اُصول کے پیشِ نظر کرتے ہیں۔

۲۔ اِسی حدیث میں عالم ما کان وما یکون نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب کا اثبات ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا جملہ

۶ے ۔ فوائدِ حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

فیہ خصوصیة العلم

اِس حقیقت کو واضح کر رہا ہے۔

ے قرآنِ مجید میں حضورؐ سیّد الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء کے بارے میں اَرشاد ہوا۔

وما علمناه الشعر وما ینبغی له [7]

(اور ہم نے آپ کو شعر کی تعلیم نہ دی اور یہ آپ کے شایانِ شان نہیں۔)

حالانکہ حضورؐ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت میں ہم پڑھتے ہیں کہ آپ نے متعدد مقامات پر شعر پڑھے۔ غزوۂ احد میں آپ کی انگشت مبارک زخمی ہوگئی۔ اس پر آپ نے یہ شعر پڑھا۔

ھل انت الا اصبع دمیت

وفی سبیل الله مالقیت [8]

(اے اُنگلی تجھے یہ زخم اللہ کی راہ میں لگا ہے تسلی رکھ)

غزوہ احزاب میں خندق کھودتے وقت حضورِ محبوب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ شعر پڑھا۔

اللھم ان العیش عیش الاخرہ

فاغفر الانصار والمهاجرہ

[7] سُورة یٰسین [8] بخاری، جلد اوّل ص ۳۹۳ [9] بخاری جلد اول ص ۳۹۰



دوسری روایت میں یہ شعر یوں آیا

اللھم انه لاخیر الاخیر الاخرة

فبارک فی الانصار والمهاجرة [10]

غزوہ حنین میں آپ نے یہ شعر پڑھا

انا النبی لا کذب

انا ابن عبد المطلب [11]

اِسی طرح بعض غزوات میں آپ نے رجز بھی پڑھے، حالانکہ رجز بھی علماء کے نزدیک شعر کی ایک نوع ہے۔ قرآن شریف میں آپ سے شعر کی نفی کی گئی ہے۔ اِس بظاہر اختلاف کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے ایک مختصر جملے میں حل فرما دیا

المنفی ھو صنعة الشاعریه لاغیر

قرآنِ مجید میں جس شعر کی نفی کی گئی ہے اِس سے مُراد صنعتِ شعر کی نفی ہے نہ کہ شعر پڑھنے کی۔ اِس جملے سے قرآن و حدیث میں بظاہر تضاد رفع ہو گیا۔

ے شریعتِ مطہرہ کے کسی ایسے معاملہ میں کہ جس میں عقل کا دخل نہ ہو۔ کسی صحابی کا فعل درحقیقت مرفوع حدیث کے قائم مقام ہے۔ جمہور محدثین اور ائمہ مجتہدین کا یہی موقف ہے۔

[10] بخاری۔ جلد اوّل ص: ۳۹۸ [11] بخاری جلد اوّل ص: ۴۰۱

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے اس اصول کو حدیث سے استنباط فرمایا۔

حضرت انس بن مالک ملک شام سے جب واپس آئے تو حضرت انس بن سیرین نے ان کا استقبال مقام عین التمر پر کیا اس وقت انس بن سیرین نے دیکھا کہ انس بن مالک دراز گوش پر سوار، نماز میں رکوع اور سجدہ کی بجائے اشارہ سے نماز ادا فرما رہے ہیں۔ اس وقت آپ کا رُخ سمت قبلہ کی طرف نہیں ہے، انس بن سیرین نے یہ کیفیت دیکھ کر استفسار فرمایا۔ اس کے جواب میں آپ نے فرمایا۔

لولا انی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یفعلہ لم افعلہ۔ ۱۲؎

(اگر میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا کرتے نہ دیکھتا تو میں ایسا ہرگز نہ کرتا۔)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے ایک مختصر جملہ میں مسئلہ کی دلیل ذکر کی۔ لکھتے ہیں۔

فیہ دلیل علی ان فعل الصحابی یدل علی السنۃ وترکہ بعد الروایۃ علی النسخ۔ ۱۳؎

۱۲؎ بخاری جلد اول ص: ۱۴۹ ۱۳؎۔ فوائدِ حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ



اِس حدیث میں اس امر کی دلیل ہے کہ صحابی کا فعل سنت پر دلالت کرتا ہے اور روایت کرنے کے بعد کوئی صحابی اپنی ہی روایت کردہ حدیث پر عمل نہیں کرتا تو یہ اس امر کی دلیل ہے کہ حدیث منسوخ ہے۔ ایسا تو ممکن نہیں کہ صحابی روایت کر کے غیر منسوخ حدیث پر عمل نہ کرے۔

ے روایت کے اعتبار سے بعض احادیث درجہ صحت کو پہنچی ہوئی ہوتی ہیں اور محدثین کرام نے انہیں روایت بھی فرما دیا ہے مگر اس کے باوجود وہ منسوخ ہیں اِن پر عمل جائز نہیں۔ اِن کی ناسخ احادیث پر عمل ہوگا۔ کوئی نادان حدیث کو دیکھ کر اگر یہ کہہ دے کہ فلاں امام نے اس پر عمل کیوں نہیں کیا، یہ حدیث صحیح ہے مگر منسوخ ہے اِس لیے قابلِ عمل نہیں، حالانکہ فلاں محدث نے اپنی کتاب میں اس کو روایت کیا ہے، ایسے ہی کہا جائے گا اگرچہ

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے اِس اُصول کو حدیث ہی سے اخذ فرمایا۔ بخاری شریف میں ہے۔

ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان یصلی وھو حامل امامۃ بنت زینب بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ........ ۱۴؎

(حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز پڑھی۔ اِس حال میں کہ آپ نے امامہ بنت زینب کو اُٹھا رکھا تھا۔)

۱۴؎۔ بخاری جلد اول ص ۷۴،

آپ نے لکھا "غیر المقلدین غیر عامل" [15]

یعنی یہ حدیث منسوخ ہے کہ غیر مقلدین، جنہیں حدیث پر عمل کا دعویٰ ہے اور ائمہ مجتہدین ہیں سے کسی کی تقلید کو حرام سمجھتے ہیں، بھی اس حدیث پر عمل نہیں کرتے۔ گویا عملاً انہوں نے تسلیم کرلیا ہے کہ یہ منسوخ ہے۔ یہی امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کا مسلک ہے۔

ے ائمہ مجتہدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کی تقلید کو حرام اور شرک کہنے والوں کا موقف ہے کہ اپنے کو حنفی، شافعی وغیرہ نہ کہلواؤ بلکہ محمدی کہلواؤ اس لیے کہ تقلید شخصی حرام ہے۔ ان کا یہ عقیدہ باطل ہے، کیونکہ صحابہ کرام اور تابعین میں اکثر حضرات تقلید شخصی کے عامل تھے۔ فقہی مسائل میں مجتہد صحابہ کرام کی تقلید کرکے ہمارے لیے دلیل شرعی قائم فرما دی۔

تقلید شخصی کے وجوب پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے بہت سی احادیث جمع فرما دی ہیں۔ بعض اوقات آپکا استدلال اچھوتا ہوتا ہے۔ حدیث شریف یا سند کے کسی ایک کلمہ سے آپ تقلید شخصی سے دلیل اخذ فرماتے۔ عام قاری کی توجہ اس طرف کم ہی جاتی ہے۔

[15] فوائد حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ



بخاری شریف نے ایک حدیث کی سند یوں ذکر کی۔

حدثنا محمد بن عبد اللہ بن حوشب الطائفی ثنا هشيم انا حصين عن سعيد بن عبيدة عن ابی عبد الرحمن وكان عثمانيا فقال لابن عطية وكان علويا ...... [16]

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اپنے فوائد حدیثیہ میں فرماتے ہیں

فيه دليل اطلاق الحنفی والشافعی [17]

جس طرح حضرت ابو عبد الرحمٰن عبد اللہ سلمی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی تقلید شخصی کرکے عثمانی کہلاتے تھے اور حضرت ابن عطیہ حبان، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تقلید کی بنا پر علوی کہلائے یا امام شافعی رضی اللہ عنہ کی تقلید میں شافعی کہلائے تو جائز ہے۔ اس میں کوئی ممانعت نہیں۔

تقلید شخصی کی طرح اگر کوئی شخص کسی جماعت کی پیروی کرے تو بھی جائز ہے۔ اس کی طرف حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے درج ذیل حدیث سے استنباط فرمایا:

قال سفيان قلت ليحيى وانا غلام ان اهل مكة يقولون ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رخص فی بیع العرايا فقال وما يدری اهل مكة قلت انهم

[16] بخاری جلد اول ص: ۴۳۳ [17] فوائد حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

یروونہ عن جابر فسکت قال سُفیان انّما ارادت ان جابرا من اھل المدینۃ ....... [18]

اِس حدیث میں بیع العرایا کے بارے میں دو فقہی جماعتوں کا ذکر ہوا۔ اہلِ مکّہ اور اہلِ مدینہ، گویا اختلاف مذاہب جائز ہے جیسا حنفی اور شافعی کا اختلاف۔

معاملات بیع، اجارہ، ماپ اور وزن کے بارے میں جب کوئی نص شرع سے ثابت نہ ہو، لوگوں کی عادت اور عرف کا اعتبار کیا جاتا ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے درج ذیل حدیث سے فقہی مذاہب کے جواز پر استناد فرمایا ہے۔

امام بخاری باب کا عنوان یوں قائم کرتے ہیں۔

باب من اجری امرالامصار علی ما یتعارفون بینھم فی البیوع والاجارۃ والمکیال والوزن وسنتھم علی نیاتھم ومذاھب المشھورۃ ......... [19]

بیع، اجارہ وغیرہ میں مذاہب فقہاء کا اعتبار اور ان کا طریقہ جائز ہے۔

چت لیٹ کر پاؤں کو پاؤں پر رکھنے کے بارے میں دو طرح کی احادیث وارد ہوئی ہیں۔ بعض میں اس سے منع فرمایا گیا ہے

[18] بخاری جلد اوّل ص: ۲۹۲ [19] بخاری جلد اول ص: ۲۹۴



اور بعض اِس کے اثبات اور جواز پر دلالت کرتی ہیں۔

امام بخاری کا مسلک یہ ہے منع والی احادیث منسوخ ہیں اگرچہ ان کی روایت سند صحیح کے ساتھ ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ نے امام بخاری کے استدلال کو ان کی روایت سے یوں اخذ فرمایا:

وعن ابن شھاب عن سعید بن المسیب کان عمر وعثمان یفعلان ذلک۔ [20]

کرمانی شارح بخاری کے حوالہ سے حضرت شیخ الحدیث فرماتے ہیں۔

کان البخاری ذھب الی ان حدیث النھی منسوخ بھذا الحدیث واستدل علی نسخہ بعمل الخلیفتین بعدہٗ۔ [21]

جب دو خلفاء راشدین حضرت عمر اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالےٰ عنہما چت لیٹ کر پاؤں پر پاؤں رکھ لیتے تھے تو اِن جلیل القدر صحابہ کا عمل واضح کرتا ہے کہ وہ حدیث منسوخ ثابت ہو جائے تو اِس پر عمل نہیں ہوگا۔

یاد رہے حدیث کا ثبوت اور شے ہے اور اِس پر عمل اور

[20] بخاری جلد اوّل ص: ۶۸ [21] فوائد حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ

شے ۔ بعض اوقات صحیح الاسناد حدیث پر بھی عمل نہیں ہوگا کیونکہ
وہ منسوخ ہوگی۔ بعض اوقات ضعیف حدیث پر عمل ہوگا کہ اس کی
تائید دوسری احادیث یا تعامل صحابہ سے ہوتی ہے۔ لہٰذا غیر مقلدین
کا کسی منسوخ حدیث کو پیش کرکے یہ اعتراض کرنا کہ امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ
نے اس پر عمل نہیں کیا، نری جہالت ہے۔

اس مسئلہ کی وضاحت کے لیے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے
بخاری شریف کی حدیث کے ایک دولفظی جملہ سے استناد کیا ہے۔
"باب الصائم یصبح جنبا" میں حدیث کے آخر میں یوں ہے۔

الاول اسند [۲۲]

دوسری حدیث سے پہلی حدیث زیادہ قوی ہے۔ لہٰذا
اختلاف کی صورت میں قوی تر حدیث پر عمل کیا جائیگا۔ بوجہ ضعف
کے پہلی حدیث قابل عمل نہ رہی۔

ے معین حقیقی ذات باری عزاسمہ ہے۔ ایاک نعبد وایاک
نستعین میں اسی معین حقیقی سے استعانت طلب کی گئی ہے،
مگر اس معین حقیقی نے بندگانِ خاص کو اپنی استعانت کا مظہر بنایا
ہے۔ اِن محبوبانِ خدا سے استعانت درحقیقت اللہ تعالیٰ سے ہی
استعانت ہے۔ قرآن و حدیث میں اس کے کثیر دلائل موجود ہیں،

۲۲ے بخاری جلد اول ص : ۲۵۸



حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے محبوبانِ حق سے استعانت
کی دلیل بخاری کی حدیث سے اخذ فرمائی۔ آپ نے فوائد حدیثیہ میں
ایک حدیث کی طرف صرف اشارہ فرمایا:

عن جابر قال توفی عبدالله بن عمر بن حزام
وعلیه دین فاستعنت النبی صلی الله علیه وسلم علی
غرمائه ان یضعوا من دینه الخ [۲۳]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میرے والد
عبداللہ کا انتقال ہوا تو اس وقت وہ مقروض تھے۔ قرض خواہوں
کے بارے میں میں نے حضورِ انور صلی اللہ علیہ وسلم سے استعانت طلب
کی کہ قرض خواہ میرے والد کا قرض کم کردیں ------

اس حدیث میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا حضور سرورِ کونین
صلی اللہ علیہ وسلم سے استعانت طلب کرنا ثابت ہے۔ گویا محبوبان
حق سے طلب استعانت سنتِ صحابہ سے ثابت ہے۔

ے باعث تخلیق آدم و عالم سید و سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم
کا نورِ انور تمام مخلوق کی پیدائش سے پہلے پیدا فرمایا گیا۔ آپ اس
وقت بھی نبی تھے کہ ابوالبشر حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلاۃ والسلام
کا وجود نہ بنا تھا۔ اولادِ آدم میں آپ کے وجود مسعود کا ظہور

۲۳ے بخاری جلد اول ص : ۲۸۵

لباسِ بشریت میں ہوا ۔ بشریت آپ کا لباس تھا نہ کہ آپ کی
حقیقت ۔ عربی لغت کے اعتبار سے بشر کا معنی ظاہری صورت ہے ۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے بخاری کی حدیث کے ایک
جُملہ سے اس مسئلہ پر اِستدلال فرمایا :

........ حتی اذا ظن انہ قد اروی بشرتہ افاض
علیہ الماء ثلث مرات ۔ [20]

علامہ عینی شارح بخاری کے حوالہ سے حضرت شیخ الحدیث
قدس سرہ لکھتے ہیں ۔

ای ظاھر جلد الانسان [21]

بشرہ یعنی ظاہری جلد پر پانی بہانا غسل میں کافی ہے ۔ جس
طرح ظاہرِ جلد سے آدمی کو بشرہ کہا گیا ہے ۔ اِسی طرح بشر سے مراد
ظاہری صورت ہے ۔

امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ نے اِسی وجہ سے
آیت مبارکہ :

قل انما انا بشر مثلکم الخ

کے ترجمہ میں اِسی مفہوم کو بیان فرمایا ہے ۔

(ترجمہ ) تم فرماؤ ظاہر صورت بشری میں تو میں تم جیسا ہوں [22]

۲۰ ۔ بخاری جلد اوّل ص : ۱۴۱ ۲۱ ۔ فوائدِ حدیثیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ
۲۲ ۔ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن ۔



ہے مخلوقات میں حضور سیّدِ عالم نبی معظم رسولِ مکرّم صلی اللہ علیہ وسلم
کی ذات قدسی صفات بے مثل و بے نظیر ہے ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی
افضلیت اور بے مثلیت پر اُمّت کا اجماع ہے ۔ بعض نادان براہِ
جہالت اور بعض علماء براہِ حسد و عناد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عام انسانوں
جیسا انسان کہتے ہیں ۔ ایسا عقیدہ توہینِ رسالت پر مبنی ہے اور کفر
ہے ۔ بظاہر جن آیات اور احادیث میں خود انبیاء کرام اور سید الانبیاء
صلی اللہ تعالےٰ علیہ وعلیہم اجمعین کی مثلیت کے کلمات ملتے ہیں ۔ ان
میں انبیاء کرام اور خود سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وعلیہم نے براہِ تواضع
ایسا فرمایا ، ورنہ آیات و احادیث کا کثیر ذخیرہ اِس امر کے ثبوت کے
لیے موجود ہے ۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کی بے مثلیت کی چند احادیث کو یکجا جمع فرمایا ہے ۔ یہ احادیث
صرف بخاری شریف کی نصف اول کی ہیں ۔ آپ بھی اِن احادیث
طیبہ کو پڑھیں اور اپنے محبوب نبی کی عظمت کے جلوے ملاحظہ کریں ۔

قال لست کھیئتکم انی اظل اطعم واسقی [23]

قال لست کاحد منکم [24]

قال لست کاحدکم [25]

۲۳ ۔ بخاری جلد اوّل ص ۲۵۷ ۲۴ ۔ بخاری جلد اوّل ص ۲۶۳ ۲۵ ۔ بخاری جلد اوّل ص ۲۶۳

قال انی لست مثلکم انی اطعم واسقی [۲۶]

قال انی لست کھیئتکم انی ابیت لی مطعم یطعمنی وساقٍ یسقینی۔ [۲۷]

قال انی لست کھیئتکم انی یطعمنی ربی ویسقینی [۲۸]

قال لست کھیئتکم انی ابیت لی مطعم یطعمنی وساق ویسقینی۔ [۲۹]

قال وایاکم مثلی انی ابیت یطعمنی ربی ویسقینی۔ [۳۰]

ان مذکورہ احادیث کا مفہوم یہ ہے کہ حضور سید و سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

میں تمہاری مانند نہیں نہ تم میں سے کوئی میری مثل ہو سکتا ہے، میری ذات بے مثل ہے اس کی نظیر ممکن نہیں۔

دنیا و مافیہا کی تمام نعمتوں کا خالق مولیٰ عزوجل ہے۔ وہی مالک حقیقی ہے۔ اسی نے اپنے محبوب و مکرم نبی معظم، مالک جمیع نعم، قاسم جمیع رحمت، مالک رقاب امم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو اپنی تمام نعمتوں، برکتوں کا خازن اور قاسم بنا دیا۔ اب جہاں میں جس کو ملا، جب

۲۶ ۔ بخاری جلد اول ص: ۲۶۳ ۲۷ بخاری جلد اوّل ص ۲۶۳ ۲۸ بخاری جلد اول ص: ۲۶۳

۲۹ ۔ بخاری جلد اوّل ص: ۲۶۴ ۳۰ بخاری جلد اوّل ص: ۲۶۳



ملا یا ملے، جتنا ملا یا ملے، جو ملا یا ملے، سب حضور کی عطا سے ہے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کی وسعت علمی اور حفظِ حدیث کے جلوے دیکھئے کہ صرف بخاری نصف اوّل سے اس مضمون کی متعدد احادیث یکجا جمع فرما دیں۔ اس میں عام آدمی بلکہ طلباء و علماء کے لیے کتنی سہولت پیدا فرما دی۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما انا قاسم وخازن واللہ یعطی۔ [۳۱]

فانی انما جعلت قاسما اقسم بینکم۔ [۳۲]

فانما انا قاسم۔ [۳۳]

واللہ المعطی وانا القاسم۔ [۳۵]

بعثت قاسما اقسم بینکم [۳۴]

انما انا قاسم اضع حیث امرت۔ [۳۶]

متذکرہ احادیثِ طیبہ میں حضور علیہ الصلاۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں کہ رب کی نعمتوں کا میں خازن ہوں اور انہیں تقسیم کرتا ہوں۔ تمام نعمتوں کی تقسیم میرے ہاتھوں ہوتی ہے۔ گویا اس جہان میں، قیامت و حشر و حساب و کتاب میں اور جنت میں جو نعمتیں کسی کو ملی یا ملیں گی، سب حضور کے ہاتھوں تقسیم ہوئیں۔ دنیا والے

۳۱، ۳۲، ۳۳، ۳۴، ۳۵، ۳۶۔ بخاری جلد اول ص: ۴۳۹

سب ہی حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دست عطا کے دست نگر ہیں۔

حضورِ پرنور، نورالانوار، نورِ رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بے مثل بشریت آپ کے بمنزلہ لباس کے ہے۔ نورانیت اور بشریت دو متضاد حقیقتیں نہیں کہ ایک ذات میں ان کا جمع ہونا ممکن نہ ہو۔ بارہا ایسا ہوا کہ رب کی نورانی مخلوق، فرشتے انسانی لباس میں جلوہ گر ہوئے۔ اِن کا انسانی صورت میں ظہور کرنا اُن کی نورانیت کے منافی نہیں۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے چند احادیث یکجا جمع کردی ہیں۔ جن میں فرشتوں کا انسانی لباس میں ظہور ہونا بتایا گیا ہے۔ مقصود اِس سے یہ ہے کہ جس طرح فرشتے نور ہوتے ہوئے انسانی صورت میں ظاہر ہوتے ہیں۔ اِس سے اِن کی نورانیت کی نفی نہیں ہوتی۔ اِسی طرح سرکار ابد قرار سیّد الانوار علیہ تحیۃ الغفار کی بشری صورت آپ کی نورانیت کی نفی نہیں کرتی۔

عن سعد ابن ابی وقاص قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم احد و معہ رجلان یقاتلان عنہ علیھما ثیاب بیض کا شد القتال ما رایتھما قبل ولا بعد۔ [۳۱]

عن یحیی ان یزید بن الھاد اخبرہ انہ کان معہ یوم حدثہ معاذ ھذا الحدیث فقال یزید قال معاذ ان

[۳۱] بخاری جلد دوم ص ۵۸۰



السائل ھو جبرئیل۔ [۳۲]

ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال یوم بدر ھذا جبرئیل اخذ براس فرسہ علیہ اداۃ الحرب [۳۳]

اتانی رجلان فقعد احد ھما عند راسی والاخر عند رجلی ..... [۳۴]

عن عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا عائشۃ ھذا جبرئیل یقراء علیک السلام.... [۳۵]

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم رایت اللیلۃ رجلین اتیانی ...... [۳۶]

عن سعد قال رایت بشمال النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعینیہ رجلین علیھما ثیاب بیض یوم احد۔ [۳۷]

متذکرہ بالا احادیث میں حضرت جبرئیل علیہ السلام اور حضرت میکائیل علیہ السّلام انسانی صورت میں نمودار ہوئے اور دیکھنے والوں نے انہیں انسانی لباس میں دیکھا۔ بلکہ بعض احادیث میں فرشتوں کی وہ صفات بیان ہوئیں جو انسانی صفات ہیں۔ مثلاً

[۳۲] بخاری جلد دوم ص: ۵۶۹ [۳۳] بخاری جلد دوم ص: ۵۷۰
[۳۴] بخاری جلد دوم ص: ۸۵۷، ۸۵۸ [۳۵] بخاری جلد دوم ص: ۹۲۳
[۳۶] بخاری جلد دوم ص: ۹۰۰ [۳۷] بخاری جلد دوم ص: ۸۶۶

